کتاب

# اصول علم جغرافیه

## اور ترکیب بنانے نقشۂ کرۂ زمین کي

مع

## مختصر بیان زمین وآب وکوهستان کے کتاب هیوس صاحب

## مدرّس جغرافیه مدرسه انجنیرِ ٹینے قریب لنڈن کے سے

منولعل

## مدرسۂ روڑکي کے اول نیٹو ماسٹر نے ترجمه کیا

---

# HUGHES' PRINCIPLES OF GEOGRAPHY

AND

## CONSTRUCTION OF MAPS,

WITH

## APPENDIX ON PHYSICAL GEOGRAPHY.

TRANSLATED BY


[illegible] LAL, FIRST NATIVE MASTER,

CIVIL ENGINEERING COLLEGE,

*ROORKEE.*



AGRA:

SECUNDRA ORPHAN PRESS.

1850.

# غلط نامہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵ | ۱ | ذکرنے | ذکر کرنے |
| ۶ | ۲ | کے | کو |
| ۷ | ۴ | | گیا تہا جو |
| 〃 | ۱۷ | پہولاگر | وہولاگر |
| ۹ | ۱۵ | ظاہری | ظاہري |
| ۱۰ | ۱۳ | گرد | کرے |
| 〃 | شکلِ اوّل | د | ۹ |
| ۱۱ | ۱۳ | کرتا ہی | کرتی ہی |
| 〃 | ۱۴ | گذرتی | گذرتی ہی |
| ۱۲ | ۱۱ | نصف النہار | نصف النہار کے |
| ۱۷ | ۵ | دقیقہ | دقیقہ کے |
| 〃 | ۵ | یا | زائد |
| ۱۸ | ۵ | ہی | ہین |
| ۲۱ | ۱۲ | بعد اُسکے م″ | بعد اُسکے م‴‴ |
| 〃 | ۹ | | جب م‴ پر پہونچتا ہی |
| 〃 | ۱۳ | مَ مَ قَ | مَ دمَ دمَ‴ دم‴‴ |
| 〃 | ۱۶ | قَ | م‴‴ |
| ۲۵ | | قَ″ | م‴‴‴ |
| 〃 | ۱۸ | دکہلا | دکہلائی |
| ۲۶ | ۱۳ | نصف النہار کے | نصف النہار سے |
| 〃 | ۱۴ | مقام سے | مقام کے سے |
| 〃 | ۱۴ | خاص | خاص جگہہ |
| 〃 | ۳ | ہی | بہی |
| 〃 | | جبکہ | جیسیکہ |
| ۳۰ | ۷ | عوض | عرض |
| 〃 | ۸ | عرض کی | عرض کسی |
| ۳۲ | ۱۵ | دوپہرکی | دوپہرکسی |
| 〃 | ۱۷ | پہونچتا ہی | پہونچا ہی |
| ۳۵ | ۱ | مقدار | مقدار کو |
| 〃 | ۹ | خوب پہان | خوب بیان |
| ۳۷ | ۱۶ | مادہ | مادہ کو |
| 〃 | 〃 | دوسرے | دوسرے سے |
| ۳۹ | ۱۷ | انگریزی | انگریزی میلون |
| ۴۱ | ۱۰ | زیادی | زیادتی |
| ۴۲ | ۱ | کار | ڈور |
| ۴۴ | ۳ | عمود | عمود سے |
| ۶۳ | ۸ | کے | زائد |
| ۶۷ | ۹ | | مین جاہیے |
| ۶۹ | ۱۳ | کہینچنے مین | کہینچتے ہین |
| ۸۱ | ۱۲ | لگانی ملانی | ملاقی |
| ۹۵ | ۶ | کہینچو | کہینچو اور |
| 〃 | ۱۰ | دونون | دونون طرف |
| 〃 | ۱۲ | قوسین | قوسون |
| ۹۹ | ۱۵ | لگانی | زائد |
| ۱۰۲ | ۹ | جو | صفر |
| 〃 | 〃 | اس نقشے | اس نقشے کو |
| ۱۰۶ | ۱۳ | نقشون | نقشے |
| 〃 | ۱۴ | خصوصاً | اور خصوصاً |
| 〃 | ۱۶ | ہونے اوسی وقت | ہونے اُس وقت |
| 〃 | 〃 | بڑھنے مین زیادہ ہوگا | بڑتی ہی زیادہ ہونگی |
| ۱۱۳ | 〃 | ۲۳۸۴ | ۲۸ ۲۳ |
| ۱۲۰ | ۸ | بیروی حدین | بیرونی حدین |
| ۱۴۱ | ۱۳ | سے سے | مِسی سِیی |
| ۱۴۷ | ۵ | امریکہ | افریقہ |
| 〃 | ۸ | دونیل | رود نیل |
| 〃 | ۱۲ | چوٹی | جہنے |

# باب اول

## تعلق اور تناسب مضمون کتاب کی اور فروع علم جغرافیہ سی اور اور علمون سے اور مقام تناسب شکل و مساحت زمین کے

آ تعلق اور تناسب علمون کی باہم علم جغرافیہ کے پڑھنے سے جسپر کہ یہہ رسالہ مشتمل ہے اور فروع
علم کی یہ نسبت بخوبی ظاہر ہے علم جغرافیہ مین واسطے علم صحیح شکل اور وسعت کرہ زمین کی اور اسکے
مرتبے کی اجرام فلکی مین اور ترکیب مقرر کرنے اور لکہنے جدی جدی ملکون کی مین جو کہ سطح زمین
پر واقع ہین علم ہیئت اور ہندسے کے حاجت پڑتی ہی اور واسطے تحقیق کرنے خواص متفرقہ زمین
وآب وہوا کی اور اون قانون کے جنپر کہ خواص منحصر ہین اور بھی انتظام کے جو اون خواصون
سے متعلق ہی علم طبعی کی استعانت درکار ہی اور واسطے بیان کرنی حال مذہب و عدالت
وحکومت ملکون مختلفہ کے تاریخ اور علم اخلاق کی ضرورت پڑتی ہی جغرافیہ کو ہم بلا شک اسطرح پر
ایک ایسا علم کہہ سکتے ہین جو نوع نوع کی فروع علم کو شامل کرتا ہی اگرچہ مدعا اس رسالہ کا صرف
ایک جز ہے اس کلیات مین سی ہی مگر تاہم بھی بیان کرنا قرابت کا درمیان علمون کی مطالعین
کو مفید ہوگا کیونکہ فروع علم مین اسطرح پر مناسبت ہونی سی علم کی خواہش اور فائدہ زیادہ اور

بکار آمد بھی ہوتا ہے جیسے کہ ہم انتظام دنیوی مین دیکھتے ہین کہ ایک چیز دوسری سی متفق ہوتی ہی اور ایک
شی دوسرے شے کو اپنی مراد کو پہنچاتی ہے ویسے ہی علم اخلاق مین بھی تحقیق حق کی گو
کہ بظاہر وہ امورات دنیوی سے بعید اور مشکل معلوم ہوتی ہی اونھین سہل
اور عام قاعدون پر منحصر ہے تا خدا بوسیلہ تحقیقات مہندسون اور ہیئت دانون نے
جو کہ انھون نی کتابون علم معقول و منقول قُدماؤن کے مین سے منتخب کی ہی باعتماد
تمام بحر ذخار مین جہاز کو ایک طرف دنیا کے سی دوسرے طرف کو لیجاتا ہی جس سے مختلفہ
ملکون کی باشندون کی حاجت رفع ہوتی ہی اور اختلاط اور محبت باہم پیدا ہوتا ہے
۳ انسان کو زمانہ اول مین ہی بسبب مختلف نمود فلک کی سلسلے دن و رات مین یہہ ظاہر
ہوا تہا کہ زمین بسبر کرہ رہتا ہی صرف ایک اجرام فلکی مین سے ہی تحقیق ان قاعدون
کیا جب سے کہ انتظام حرکت اجرام فلکی کا جو علم ہیئت سے متعلق ہی سب سیارون مین سے آفتاب
اور ماہتاب بجہت مشہور مین پہلا و نمین سے یعنی آفتاب ہمیشہ ہمکو مدور اور تابان معلوم
ہوتا ہی اور دوسرا یعنی ماہتاب دائم تبدیلی پر ہی یعنی کبھی وہ ہمکو بالکل نہین معلوم
ہوتا ہی اور کبھی کسے مدور شے کا روشن ٹکڑا معلوم ہوتا ہی اور کبھی بالکل مدور روشن
دکھلائی دیتا ہی اور اکثر ان سب تارون مین سے کچھہ تبدیلی بظاہر نہین معلوم ہوتے
ہی یعنی وہی ہمیشہ مانند ایک نقطہ تابان کی نظر آتے ہین گو کہ وہی بقدر اپنی کم زیادہ روشن
ہین دن اور رات کے متواتر ہونی سے بظاہر یہہ معلوم ہوتا ہی کہ سب فلک عرصہ یعنی ۲۴ چوبیس
گھنٹے کی بین مشرق سے غرب کو گردش کرتا ہی اور یہہ گردش شمالی عرض بین گرد ایک نقطہ
کی شمال کی طرف مین معلوم ہوتی ہی اگر کوئی ناظر جنوب کو جاوی تو وہ نقطہ شمالی اوسکو

نیچا ہوتا ہوا معلوم ہوگا اور وہ جب بہت دور پہونچیگا تب وہ نقطہ اوسکے نظر سے بالکل غائب ہوجایگا اور ایک اور نقطہ برعکس اسکی جنوب کے طرف جسکے گرد اوس طور پر فلک گردش کہاتا ہوا نظر اویگا یے دو نقطے قطب شمالی اور قطب جنوبی کہلاتی ہین اور وہ خط جو کہ اون دو نقطے کی ملاقی کرنی سے پیدا ہوتا ہی محور فلک کہلاتا ہی

۳ بہت سی اون تابندی نقطون کی باہم فاصلے ہین کہ تاریک اور صاف رات مین نظر آتی ہین سوائے حرکت عام فلک کے کچھہ فرق نہین پڑا ہی اس سبب سے اونکو ستارے ساکن یا ثوابت کہتے ہین نگاہ صرف تین ہزار ستارے دیکھہ سکتی ہی گو مدد دوربین سے کئی ہزار نظر آتی ہین ہیئت وانون نے اونکو چہہ مرتبون پر بلحاظ روشنی کی تقسیم کیا ہی یعنی جو کہ بہت روشن ہین اول مرتبے کی ہین اور جو کہ اوس سے کم روشن اور جنمین تمیز نگاہ سی ہو سکتا ہی مرتبے دوم کی ہین علی ہذا القیاس جو کہ ہم خوب صاف تاریک شب مین صرف نگاہ سی دیکھہ سکتے ہین مرتبے چہٹی کی ہین یے ستارے اسمان پر یکسان نہین ہین بلکہ جُدی جُدی انبوہ مین جنکو برج کہتے ہین واقع ہین جنکا نام زمانہ سلف مین ہی علیحدہ علیحدہ رکہا گیا تہا اور جنکے ذریعہ سی بیان فلک کا اور مقام کسی خاص ستارے کا بخوبی معلوم ہو سکتا ہی

۴ اور اجسام بسبب اونکی تبدیلی مقام کی اونسی علیحدہ کیے گئے ہین مثلاً آفتاب اگر کوئی ناظر غور سے ہر روز دیکھے تو معلوم ہوگا کہ وہ شرق سی غرب کو درمیان ستارون کی چلتا ہی یعنی وہ اول روز ایک برج مین دوسرے روز دوسرے برج مین علی ہذا القیاس بعد تین سے ساٹھہ روز کی چہہ گہنٹے نو منٹ کی وہ بالکل گرد افلاک کا کرتا ہوا نظر آویگا اسی طور پر ماہتاب بہی گرد فلک کے مغرب سے مشرق کو عرصی ۲۷ روز ۷ گہنٹے ۴۳ منٹ مین پہرتا ہی

۵ سوائے چاند اور آفتاب کے خوب روشن ستارون مین سی بہی اگر خوب غور سے ملاحظہ
کرین تو درمیان اونکی تبدیلی مقام کی معلوم ہوتی ہی اونکو سیارے کہتے ہین پانچ اونمین سے
یعنی عطارد زہرہ مریخ مشتری زحل قدما بہی جانتی تہی لیکن پانچ اور اب متاخرین نے
دیکہے ہین چونکہ اس رسالہ جغرافیہ مین یہ تفصیل بیان کرنی اونکی حرکات مختلفہ کی حاجت نہین
اس سبب سے ہم یہان اتنا ہی لکہتے ہین کہ یہہ سب سیاری گرد عام مرکز یعنی آفتاب کے عرصے مختلفہ
مین اپنے اپنے مدار پر حرکت کرتی ہین ترتیب اونکی بلحاظ بلندی کی معہ اونکی نشانون کی جو اکثر
نقشجات مین پائی جاتی ہین یہہ ہے عطارد ☿ زہرہ ♀ مریخ ♂ ویستا ⚶
جونو ⚵ سیریز ⚳ پیلس * مشتری ♃ زحل ♄ یورینس ♅ چار اونمین سے
یعنی زہرہ مریخ مشتری زحل بہت روشن مین عطارد کبہی کبہی نگاہ سے دیکہلائی دیتا ہے
لیکن بسبب قریب ہونے آفتاب کے اکثر اسکی تیزی شعاع سے چہپ جاتا ہی یورینس بغیر
دوربین کی کچہہ دیکہلائی دی سکتا ہی اور چار باقی کی بالکل نگاہ سی نہین دیکہہ سکتے ہین
کسی کسی سیارے کی گرد اور چہوٹی اجرام مثل ماہتاب کے گرد زمین کی پہرتی ہین اونکو
سٹیلٹ کہتی ہین آفتاب اور سیارے معہ اونکی سٹیلیٹ کے اجرام فلکی کہلاتی ہین ایک فہرست
اجرام فلکی کی جسمین مقدار جسامت اونکے دوری آفتاب اور عرصہ اونکی اور اونکی سٹیلیٹ
کی گردش کا لکہا ہی انجام مین اس کتاب کے دی ہی

۶ سوائے اونکی اور بہی روشن اجسام جنکو دمدار ستاری کہتے ہین اور وے بہی ستارون مین
حرکت کرتی ہوی معلوم ہوتی ہین اونمین اور سیارون مین صرف اتنا ہی فرق ہی کہ وی
کبہی کبہی بہت تہوڑی عرصے کی واسطے نظر آتی ہین اور پہر ایک عرصی دراز تک نمودار نہین

ہوتی ہین چونکہ علم جغرافیہ مین اونسے کچھہ تعلق نہین ہی اسواسطی یہان اونکی صرف ذکر کی سی
اور کچھہ حاصل نہین

۲ علم جغرافیہ مین اجرام فلکی مین سے جاننا وسعت اور شکل زمین کا بہت ضروری
پہلا ہی خیال جو بکایک کسی شخص کے ذہن نشین ہوگا اس سے کبھی صحیح شکل اور وسعت زمین کے
معلوم نہین ہوگی ایک ناظر کو جو ایک میدان مین کہڑا ہی زمین چپٹی اور ہموارہ سطح ہر طرف
کو بی انتہا پہیلے ہوگی اور جسپر آسمان مثل نصف خالی کرہ کی اونچکہہ ٹہہرا ہوا نظر آتا ہی جسکو
افق کہتے ہین معلوم ہوگی لیکن یہہ سب خیال لغو ہی کیونکہ زمین کو حکما مدت سے کرہ مانتی آئی ہین اور
یہی بنیاد علم جغرافیہ کی ہی اور دلائل واسطی ثبوت گولاوٹ زمین کی یہ ہین

آ جبکہ ایک شخص شمال سے جنوب کو جاتا ہی اوسکو اجرام فلکی مین تبدیلی معلوم ہوتی ہی یعنی
اگرچہ ستارون کی دوری باہم مین کچھہ اختلاف نہین ہوتا لیکن جو ستارے کہ پیشتر شمال کی طرف
افق مین تھی اب غروب ہوتے جاتی ہین اور جو کہ پیشتر اسکے سر پر تھی وی اوسطرف اوترتی
جاتی ہین اور جو کہ جنوب کی طرف اپنی ارتفاع اعظم پر پہونچ چکی تھی اب اوسکے سر پر آجاتی ہین
انجام کار وی سب ستارے شمال کی طرف بلی ارتفاع اعظم مین نظر آنی لگتے ہین علی ہذا القیاس اگر
کوئی شخص جنوب سے شمال کو جاوی تو اوسکو بھی ایسا ہی تماشا نظر آدیگا اس سے یہہ صاف ظاہر
ہوا کہ جس خط پر کہ وہ شخص جاتا ہے خط مستقیم نہین بلکہ ایک قوس دائری کی ہی کیونکہ اگر زمین ایک
سطح ہموار ہوتی تو جو ستاری کہ پیشتر افق مین تہی اوسکو ویسے ہی نظر آتی اور کچھہ تبدیلی مثل
بالا کی نہوتی اس سے یہہ ثابت ہوا کہ زمین شمال سی جنوب کے طرف مدور ہی اور چونکہ آفتاب
بیشتر اون ملکون مین جو کہ شرق مین ہین نکلتا ہی اور غرب کی شہرون مین موجب اونکی فاصلی

کی دیر مین اوگتا ہی اس سبب سے زمین مشرق سی مغرب کو بہی مدور ہے الا اگر زمین چپٹی ہوتی تو آفتاب ہر جگہہ ایک ہے دفعہ نظر آتا اسی ثابت ہوا کہ زمین ہر طرف کی مدور یعنی ایک کرہ ہی

۳ مشاہدہ اجرام فلکی کی سی ایک مدت دراز سی ہیئت دان جانتے ہین کہ خسوف چاند کا بسبب سایۂ زمین کی ماہتاب پر ہوتا ہی اور ہر طور پر یہہ سایہ چاند پر مدور رہوتا ہی چونکہ وہ جسم جو کہ ہر حالت مین سایہ مدور دیتا ہی گول ہوتا ہی اس سبب سے زمین بہی گول ہوگی او زمین دوسرے طرح بہی کرہ ثابت ہوگئی

۴ گولاوٹ زمین کی اگر ایک شخص کسی چیز کو دور سی آتی ہوی یا جاتی ہوی دیکہی تو معلوم ہو سکتے ہی مثلا فرض کرو ایک شخص کناری بحر پر کہڑا ہی اور اوسکو دور سی ایک جہاز آتا ہوا نظر آیا پیشتر اوسکو مستول اور بادبان اوسکا نظر آویگا اور بعد مین نیچی اونکی اور انجام کو تلی اوسکی نظر آویگی اور اگر ہم اسی طور پر فرض کرین کہ ایک جہاز اوسکی پاس سی جاتا ہی پیشتر سب سے تلی اوسکے نظر سے غائب ہوگی اور مستول اور بادبان بہت دیر تک نظر آینگی یا مثلا اگر کوئی سیاح ایک ہموار میدان زمین مین کسی بلند مکان کی پاس سے چلا جاتا ہی سب سے پیشتر اوسی مکان کے بنیاد اوسکی نظر سی غائب ہوگی اور بعد اوسکے آہستہ آہستہ درمیان کا حصہ مکان کا اور انجام کو چوٹی اوسکے نظر سے چہپ جائگی کیونکہ یہہ تماشا صرف اوسی وقت ہو سکتا ہی جب زمین گول ہی کہ نگاہ اوسکی گولائی سی رکتی ہی الا اگر زمین چپٹی ہوتی تو بالکل جیسے ثابت نظر آتی گو کہ وہ بسبب دوری کی کچہہ چہوٹی معلوم ہوتی اور چونکہ یہہ تماشا ہر ٹکڑی یا ہر ملک زمین کی مین ہی اس سبب سے زمین ہر طرف سی مدور یعنی مانند کرہ کی ہی

۵ سوا انکی ثبوت گولائی زمین کا سیر دریا کی سی بہی ثابت ہے افق یعنی وہ خط جو کہ بظاہر حد نگاہ

معلوم ہوتا ھے جتنا کہ ہم آگی بڑھتے ہین اوتنا ہی وہ آگی بڑہتا نظر آتا ہی حتی کہ ایک جہاز جو ہمیشہ ایک سمت کو جاتا ہی اور گو کہ صرف بچانی روک کی تھوڑا بہت ادہر ادہر ہو جاتا ہی آخر کو چلتی چلتی اوسے نقطہ پر جہان سے کہ وہ چلا تہا پہونچ جاتا ہی اور اسی طور پر ایک دائرہ گرد زمین کے بناتا ہی یہہ واقعی ثبوت بیشتر فرانسس میکلن پرتگیز نی ۱۵۱۹ عیسوی مین کناری اسپین کے سے چلکر بعد عرصہ تین سال چودہ روز کے پہر اوسی مکان پر آن پہونچا جہان سی کہ وہ چلا تہا اوسکے تھوڑی دنون بعد ڈریک انگریز نے ۱۵۸۰ عیسوی مین اور کینڈش نی ۱۵۸۸ عیسوی مین گردا پورا کیا اور اب ان دنون مین اکثر لوگ اوسکو پورا کرتی ہین انجام کو کپتان کک نی نزدیک قطب جنوبی کی دریافت کیا جتنا ہم نزدیک قطب کے جاتی ہین اوتنا ہی گرد زمین کا کم ہوتا جاتا ہی

۸ جبکہ یہہ بات عقل اور تجربہ سے ثابت ہوی نکوئی عقلمند شخص کسی طور سی اسمین اعتراض نہین اوٹھا سکتا اس سی ہمکو اس زمین کو جسپر کہ ہم قائم ہین ایک بڑا وسیع کرہ ماننا چاھیی اور وہ علیحدہ سب سے اس لا انتہا جگہہ مین ہی اب ہمکو بعد جاننے صحیح شکل زمین کی معلوم کرنا مقدار زمین کا ضروری ہی ترکیب پیمایش اوسکے کی ہم آگی کی باب مین بیان کرینگے یہان صرف اتنا ھے ضروری کہ حاصل اوسکا لکھین اوس سی ظاہر ہوا کہ قطر زمین کا قریب ۷۹۱۶ میل کی اور محیط ۲۴۸۷۰ میل کی

۹ اگر کوئی شخص یہہ اعتراض اوٹھاوی کہ زمین بسبب ہونے بلند پہاڑون کی کسطرح سی ہم گول مان سکتی ہین یہ سب مشکلات رفع ہو جاینگی اگر ہم بلندی پہاڑ ونکی کو جسامت زمین سے مناسبت دینگی مثلا اونچی سے اونچا پہاڑ یہہ لا گر جو کہ ایک بتبہ حمالیہ پہاڑ کی مین سے ہی قریب ۲۸۰۰۰ ھزار فیٹ یا کچھہ زیادہ یا پانچ انگریزی میل سے بلند ہی اگرچہ یہہ پہاڑ اتنا بڑا اور نادر نظر مین ھے

لیکن یہہ ایسے تہوڑی نسبت زمین کی قطر کے ساتہہ رکہتا ہی کہ اگر ہم ایک اٹھارہ انچہ کی قطر کا کرہ بنا دین تو او سپر اوسکی بلندی ۱/۸۰ حصہ انچہ کی ہوگی اس سے صاف ظاہر ہی کہ زیادہ سے زیادہ ناہمواری زمین کی بہت جزوی ہی ہی اس سبب سی زمین کی گول کہنے مین کچہہ ہرج واقع نہین ہوتا ہی جیسا کہ ناہمواری نارنگی کی چہلکی کی جو کہ ناہمواری زمین کے سے زیادہ ہی اوسکو گول کہنے سے باز نہین رکہتی ہی

# باب دوم

## بیان روزانہ حرکت زمین کا اور حدود کا

۱۰ ہم ابہی اُس حرکت کا بیان کر چکے ہین جس سے کہ کل فلک شرق سی غرب کو گرد زمین کی دن و رات مین پہرتا ہوا نظر آتا ہی اس حرکت کو ہم دو نوع پر قیاس کر سکتے ہین یعنی اول فلک کو معہ اجرام کی حقیقت مین گرد زمین کی جسکو مرکز فرض کر کر مستقیم مان سکتے ہین گردش کرتا ہوا کہہ سکتے ہین دوسرے فلک کو قائم فرض کرین اور زمین بر عکس اوسکی غرب سے شرق کو پہرتی ہوئی قیاس کر سکتے ہین ان دونون صورتون مین فلک ایکسا ہی دیکہلائی دیگا خواہ ہم زمین کو جسپر کہ ہم رہتے ہین قائم فرض کرین ہر ایک چیز بدریج رو برو ہماری بسبب گردش کے آتی جاتی خواہ ہم آسمان کو قائم فرض کرین اور بسبب عکس گردش زمین کی ہر ایک حصہ فلک کا

آگی نظر ہماری کی آتا جاوے لیکن پہلا قیاس جس سے کہ ہم زمین کو کہ وہ صرف ایکہی جسم ہی برعکس
فلک کی حرکت کرتی ہوئی ماننا بہت اغلب ہی بہ نسبت دوسرے کی جیسی کہ ہم بہت سے اجرام کو کہ
جنکے فاصلے اوسکے مقدار مختلف ہین اس طور متحرک فرض کرین کہ سب اون مین سے ایک ھی
عرصہ مین گردا تمام کرین ورنہ اونکی دوری باہم مین اختلاف واقع ہوگا یہہ پہلا قیاس
وہی جو کہ کو پرنیکس کی کتابون مین ہی اور اسیکو اب حکما صحیح مانتی ھین البتہ متنبہ
خیال کرنا گردش زمین کا معہ سب چیزون کی کہ اوسکے سطح پر اس تیزی کی ساتھہ کہ جو مثل
ہزار میل کا محیط جو بیس گھنٹہ مین کرجاوی بہت مشکل اور بعید الفہم معلوم ہوگا لیکن یہہ
سب مشکلات رفع ہوجاتے ہی جبکہ ہم خیال کرتی ھین کہ ہماری حواس خمسہ اکثر
دغا کہا جاتی ہین مثلا ایک مسافر جو کہ ایک گاڑی تیز رو یا جہاز مین ہو چلا جاتا ہی اوسکو
ہر ایک اشیا جو وہ دیکھتا جاتا ہی متحرک معلوم ہوتی ہی اور آپ خود ساکن گو کہ بسبب
ٹھوکر کہانی اور اختلاف حرکت کی سواری مین اوسکو کچھہ چلنا اپنا معلوم ہوتا ہی اور جتنا
کہ اوسکے سواری کی حرکت یکسان ہوتی جاتی ہی اوتنی ہی اوسکو اپنی حرکت کم معلوم ہوتی
ہی اسی طور پر روزانہ حرکت زمین کی سے کہ یکسان اور برابر ہی ہر ایک شی گرد ہماری
متحرک معلوم ہوتی ہی اور چلنا ہمارا صرف عقل اور فہم کے زور سے ہی معلوم ہوسکتا ہی
ہمکو اس سبب سے زمین کو ایک کرہ متحرک غرب سے شرق کو گرد ایک خط کی جو کہ محور ظاہری حرکت
فلک کے سے ملتا ہی ماننا چاہیی اور بر گول سطح زمین کی واسطے مقرر کرنی جگہہ مختلفہ کی بہ نسبت یک
فرضی نقطہ کی اور واسطے دریافت کرنی ایک جگہہ کے بلحاظ دوسرے کی کتنی ہی حدا گانہ خط
کھینچے ہوئی فرض کیی ہین اور چونکہ آسمان ایک مجوف کرہ معلوم ہوتا ہی اور زمین جسکا مرکز ھے

ویسی ہی خطا ونکی مقابل اوسکے سطح پر کہیچی ہوئے مقرر کیی گئی ہین بیان اور تعریف ان خطون کی اور نیز اصطلاحات جو کہ اکثر جغرافیہ مین آتی ہین کرنی ضروری ہی

شکل اول



۱ وہ خط جسکے گرد زمین گردش کرتی ہی اور جو اوسکا ایک قطر ہے محور زمین کہلاتا ہی اوسکی جگہہ شکل اول مین پ ق ہی

۲ قطب زمین کی مقابل اون نقطون کی ہین کہ جنکی گرد فلک بظاہر روزانہ حرکت کرتا ہی اونمین سے پ قطب شمالی ہی اور ق قطب جنوبی

۳ دائرہ س ک د کو جو کہ برابر دوری پر قطبون سی کہیچا گیا ہی اور جو زمین کو نصف گرد شمالی اور جنوبی مین تقسیم کرتا ہی خط استوا کہتے ہین اور اوسکے سطح مرکز زمین مین گذرتی ہی اور وہ عمود محور زمین کو ہی ایک دائرہ فلک پر مقابل اوسکے اور جو کہ خط استوا زمین کو لا انتہا خارج کرنی سے پیدا ہوتا ہی خط استوا فلکی یا معتدل النہار کہلاتا ہے خط استوا اور اور دائرے جنکے سطح مرکز زمین مین گذرتی ہی دائرہ کلان کہلاتی ہین اور اور دائری دائری خورد

۴ ایک دائرہ کلان مثلاً پ ا ق ک جو کہ قطبین زمین مین گذرتا ہی او سطح جسکے محور زمین سے ملتی

ہوتی ہی نصف النہار کہلاتا ھے اور جب کہ اوسکو ہم فلک تک خارج کر دیوین تو ایک خط اوسکے مقابل فلکی پیدا ہوگا اوسکو نصف النہار فلکی کہتی ہین کیونکہ جب کہ آفتاب اوسکے مقابل کی نصف النہار فلکی پر آتا ھے اوس جگہہ دوپہر ہوتی ہی کیونکہ ایسا دائرہ ہر جگہہ پر کھنچ سکتا ہی اسواسطی ہر جگہہ کے لئے نیا نصف النہار ہوسکتا ہی خط استوا ہر نصف النہار کو عمود ہوکر تقاطع کرتا ہی یعنی وہ دو قطبون کی اوسکو چار برابر حصون پر تقسیم کرتا ہی یعنی اب اور ب ک اور ک ق اور ق ا

۱۵ وہ نقطہ جو کہ ٹہیک کسی ناظرین کے سر پر کسی جگہہ مین گذرتا ہی وہ سمت الراس اوس جگہہ کا کہلاتا ھے اور اوسکی مقابل ایک دوسرا نقطہ نصف کرہ فلکی مین ٹہیک نیچے ناظرین کی سمت القدم کہلاتا ہی

۱۶ انتہا اوس سطح کی کو جو کہ کسی جگہہ سطح زمین پر گذرتی ہی اور عمود ہی اوس خط کو جو کہ سمت الراس اور سمت القدم اوس جگہہ کے ملاتی ہی پیدا ہوتا ہی افق ظاہری کہتی ہین یعنی وہ خط جو کہ نگاہ کو محدود کرتا ہی اور جہانکہ زمین اور آسمان ملتی ہوی نظر آتی ہین اور سطح اوس دائرہ کی کہ جو کہ متوازی ہی افق ظاہری کی اور گذرتی ہی مرکز زمین مین اور جو خارج کی گئی ہی کری آسمان تک افق حقیقی قرار دیا ہی

۱۷ وہ نقطے جنمین سطح نصف النہار اس سطح کو تقاطع کرتا ہی نقطے شمالی اور جنوبی قرار دیے ہین اور دوسرے نقطے جنمین اس سطح کو سطح اوس دائرہ کی جو کہ عمود ہی نصف النہار کو اور گذرتی سمت الراس اور سمت القدم مین تقاطع کرتی ہی نقطے شرقی اور غربی کہتے ہین یہ چار اطراف قطب نما کی ہین اور دوسرے افق کو چار برابر حصون پر تقسیم کرتی ہین

۱۸ سب دائری خورد یا کلان ۳۶۰ برابر حصون پر منقسم ہین جنکو درجی کہتی ہین ہر یک درجہ ساٹھہ برابر حصون پر جنکو دقیقے اور ہر دقیقہ بہی ساٹھہ برابر حصون پر جنکو ثانئے کہتے ہین ان حصون کی علامات یہ ہین ″ ′ ° انکو اس طور پر لکھتے ہین ″۲۶ ′۱۴ °۲۰ یعنی ۲۰ درجی ۱۴ دقیقے ۲۶

تانتے ہرایک ربع دائری مین ۹۰ درجی ہوتی ہین

۱۹ فاصلہ کسی جگہہ کا جوکہ درجون نصف النہار اوس جگہہ کے مین ناپا جاتا ہے سطح زمین پر خط استوا سے طرف قطبین کی عرض اوس جگہہ کا کہلاتا ہی اگر طرف شمال کی ہو تو عرض شمالی اور جو جنوب کو عرض جنوبی قرار دی ہین شکل اول مین د ز جگہہ ز کا عرض ہی چونکہ حصہ نصف النہار کا درمیان قطب اور خط استوا کی ربع دائرہ ہی اس سبب سے عرض کسی جگہہ کا شمال یا جنوب کے طرف ۹۰ درجی سے زیادہ نہین ہوگا دائری خورد کری زمین پر متوازی خط استوا کی اور عمود سطح نصف النہار کی مثلا ز د م دائری متوازی یا مساوی العرض قرار دی گئی ہین عرض اون سب جگہہ کا ایک سے ہوگا جنمین ایک ہی متوازی دائرہ گذرتا ہی

۲۰ فاصلہ کسی جگہہ کا درجون خط استوا مین کسی خاص نصف النہار سے جسکو اول قرار دین طول کہلاتا ہی یعنی اس طول جگہہ س کا نصف النہار ب د ق سے ہے موجب ہونی جگہہ کے شرق یا غرب نصف النہار طول بھی شرقی یا غربی کہلاتا ہی اور وہ دونو طرف نصف النہار کی ۱۸۰ درجی تک ناپا جاتا ہی اسواسطی بڑی سی بڑا طول کسی جگہہ کا ۱۸۰ درجی کا یعنی نصف محیط دائری کلی ہوگا مقرر کرنے مین اول نصف النہار کی بالکل اپنا اختیار ہی اور ہر ایک قوم نی اول نصف النہار اپنی دار الخلافہ کی کو قرار دیا ہی انگریزون کا نصف النہار گرینج مین گذرتا ہی

# باب سوم

## بیان سالانہ حرکت زمین اور موسموں اور منطقوں کا

۲۱ یہہ پیشتر ذکر ہو چکا ہی کہ آفتاب سوائے ظاہری حرکت آسمان کی گرد زمین کی ثوابت مین شرق کی طرف کو عرصہ ایک سال مین گرد ایورا کرتا ہوا معلوم ہوتا ہی اور ارتفاع اوسکا کسی خاص موسم مین دو پہر کی وقت نصف النہار پر زیادہ ہو جاتا ہی اس طور پر آفتاب شمال جنوب کو ہٹتا ہوا معلوم ہوتا ہی اگر ہم خوب ہوشیاری اور غور سے روز بروز ارتفاع آفتاب کو نصف النہار پر دیکھین اور یہی اوسکے دوری شرق کو کسی نصف النہار خواہ ستارے کی لکہتی رہین تو اوسکی حرکت دو طرفی یعنی حرکت خط نصف النہار پر اور حرکت متوازی خط استوا کے معلوم ہوگی مدار آفتاب کا ترکیب مذکورہ بالا سے دریافت ہوا کہ خط استوا کو دو نقطون پر تقاطع کرتا ہی اور اوسکے ساتہہ زاویہ ۲۳ درجہ ۲۸ دقیقہ کا بناتا ہی وہ ایک موسم مین اتنی درجہ شمال اور اتنی ہی درجہ جنوب خط استوا کی ہوتا یہہ دائرہ جو کہ آفتاب کرہ فلک پر بناتا ہی اوسکو طریق الشمس کہتی ہین جہانکہ سطح اوسکی زمین کو تقاطع کرتی ہی ایک ایساہی دائرہ اوسپر بہی بناہی جیسا کہ بیچ شکل اول کی ہ س ر د

۲۲ وہ نقطے جہانکہ طریق الشمس خط استوا سی تقاطع کرتا ہی معدل النہار کہلاتی ہین اور وہ نقطہ جس مین سی آفتاب جنوب سے شمال کو گذرتا ہی معدل النہار ربیعی اور دوسرا معدل النہار خریفی قرار دیا گیا ہی وہ نقطے جہانکہ آفتاب خط استوا سی اپنی زیادہ سے زیادہ فاصلہ پر ہوتا ہی راس السرطان اور راس الجدی قرار دئی گئی ہین راس السرطان شمال کی طرف

اور راس الجدی جنوب کے طرف اور وی دائری جوکہ کرہ زمین پر متوازی خط استوا کی درمیان
اِن نقطون کی کھینچے گئے ہین خط راس السرطان اور راس الجدی کہلاتی ہین خط راس السرطان شمال
کی طرف اور راس الجدی جنوب کی طرف ہی

۲۴ ہیئت دانون نی دریافت کیا ہی یہہ حرکت جو ہم آفتاب مین دیکھتے ہین صرف ظاہری ہی وہ
حقیقت مین حرکت زمین کی ہے گرد اوسکی پیدا ہوتی ہی چونکہ مقدار آفتاب کا بہ نسبت زمین کی
دس لاکھہ درجہ سے بھی زیادہ ہی اغلب ہے کہ زمین آفتاب کے گرد حرکت کرتی ہو نہ کہ اتنا بڑا
وجود ایک چھوٹی سے جسم کی گرد پھری اور یہہ واقعاً ثبوت ہوگیا ہی جسکا ذکر کتب ہیئت مین ملیگا
ہم یہہ بھی پیشتر ذکر کر چکی ہین کہ سیارے بھی سب گرد آفتاب کے گردش کہاتی ہین اس سبب سے
زمین کو بھی آیندہ اونہین مین سے خیال کرینگی طریق الشمس درحقیقت مدار زمین کا ہی جوکہ وہ
مثل اور ستارون کی ایک سال مین گرد آفتاب کے پورا کرتی ہین مدار زمین کا درمیان مُشتری
اور مریخ کی ہی عطارد اور زہرہ زمین کی نسبت بہت نزدیک آفتاب کے ہین اس سبب سے اونکو
ادنیٰ درجی کی سیارے کہتی ہین اور جو زمین کی مدار سی باہر ہین اونکو سیاری درجہ اعلیٰ کے
کہتی ہین ہمکو اب چاہیے کہ خیال ظاہری حرکت فلک کی کو باطل سمجھہ کے رد کرین اور اوس کرہ
کو جسمین کہ ہم رہتی ہین یعنی زمین کو بجای ہونی مستقیم اور مرکز اجرام فلکی کی حقیقت مین دوہری
حرکت ہی یعنی ایک اپنی محور پر اور دوسرے گرد آفتاب کے ایسے خیال کرنی سی بیان مختلف صورت
فلک کا بہت سہولیت اور آسانی سے ہو سکتا ہی اور وہ قاعدہ جس سے کہ انتظام حرکات اجرام فلکی
کا بہت یکسان اور غیر متبدل ہوجاتی ہین اور سب سیارون مین باہم ایک مناسبت ہوجاتی ہے
موافق اور سیارون کی زمین کی ساتھہ ایک چاند ہی اور اونکی طرح اوسے جسم کی کہ جسکی

گرد وہ گردش کرتا ہی اوس سے روشنی پہونچتی ہی اس انتظام کو پیشتر کسی کسی نے قدماؤن
مین سے بہی سکہلایا تہا لیکن اونکی متاخرین نے اوسکے پیروی نکی اب اوسکو انتظام کوپرنیکس
کا کہتے ہین کیونکہ اوسنے پہر آغاز صدی سولہوین عیسوی مین جاری کیا فقط

شکل دوم




ہمنے زمین کو اور سب سیارون کو فہم مین بسہولیت تمام آنی کی واسطے ایک دائرہ مین گردش
کرتا ہوا فرض کیا ہی لیکن جبکہ خوب غور سے دیکہی جاتی ہی اونکی مدار مدور نہین بلکہ بیضوی معلوم
ہوتی ہین جنمین آفتاب ایک فوکس یعنی ایک ہر نقطون مین سے جو دو مرکز ہین جنسے شکل بیضوی
کہینچی جاتی اور جنکو بعض نقاط آتشی کہتی ہین نقشہ ایکسینٹرسیٹی کا یعنی فاصلہ آفتاب سے مرکز مدارون
کی سے انجام کتاب مین دیا ہی اور مدار سیکنڈری سیارون کا بہی یعنی قمرون گرد اونکی سیارون

اعظم کی مثل چاند کی گرد زمین کی بیضے ہین یہہ بیضیہ ہونا باعث قاعدی کلی قوت جاذبہ کی ہی

۲۴ اس سالیانہ حرکت زمین کی مین محور اوسکا مدام ایک ہی سمت کو رہتا ہی یعنی جبکہ زمین کسی جاے اپنی مدار پر ہی وہ ہمیشہ متوازی اوسی کی ہوگا جبکہ زمین کسی اور جگہہ ہوگی خط استواء طریق الشمس سے تیئیس درجہ اٹھائیس دقیقہ کا زاویہ بناتا ہے اسوجہی محور زمین کا سطح سالیانہ حرکت اوسکی کی سی ۶۶° ۳۲ کا زاویہ بناویگا منحرف ہوئی طریق الشمس اور مدام متوازی رہنے محور زمین کی سبب تبدیلی موسمون کی اچہی طرح شکل دوم سے بیان ہوسکتی ہی

۲۵ فرض کرو کہ س سورج ہی اور ا ب ص د چار مقام زمین کی اوسکی مدار مین ہین یعنی ا ۲۱ مارچ اور ب ۲۱ جون اور ص ۲۱ ستمبر کو اور د ۲۱ دسمبر کو اور ہر ایک جگہہ فرض کرو پ ق محور زمین کا ہی جسکے گرد زمین روزانہ حرکت کرتی ہی سوا سالیانہ کی اپنی مدار پر کیونکہ آفتاب صرف نصف کرہ زمین کو ایک دفعہ مین روشنی دی سکتا ہی جو کہ اوسکے مقابل ہی اسوجہسے سایہ پڑا ہوا حصہ زمین کا تاریکی اور سفید حصہ روشنی دکہلاتا ہی مقام ا اور ص مین چونکہ شعاع آفتاب کے ٹہیک اوپر تقاطع خط استواء ف اور طریق الشمس ہ ح کی کی نقطہ پر اعتدالی نقطون مین سے پڑتی ہی چونکہ قطبین ٹہیک انتہاء روشنی پر ہین اس سبب سے دن آدہی نصف کرہ شمالی اور آدہی نصف کرہ جنوبی پر ایک دفعہ ہی ہوگا اور چونکہ زمین محور پر روزانہ حرکت کرتی ہی ہر نقطہ اوسکے سطح پر آدہا محیط تاریکی مین اور آدہا روشنی مین کرتا ہے یعنی دن اور رات اوسوقت سب کرہ زمین پر برابر ہوتے ہین اسی سبب سی وی موسم بہ نقطہ اعتدالی ہوے مین مقام ب پر زمین راس السرطان مین ہی یہان قطب شمالی اور تہوڑا سا حصہ زمین کا گرد اوسکے روشنی مین ہی اور حرکت روزانہ زمین کی مین یہہ سب حصہ ہمیشہ روشنی مین رہیگا

پس اس جگہہ زمین کی مدار مین کل روزانہ حرکت زمین کی مین قطب شمالی اورحصے تک ین ہمیشہ
دن رہیگا یعنی ۲۳ درجہ ۲۸ دقیقہ تک برعکس اسکے قطب جنوبی ق مین ۲۳ درجہ ۲۸ دقیقہ گرد
اوسکے کل روزانہ حرکت زمین کی مین تاریکی رہیگی یعنی رات ہوگی اورجب کہ زمین پر ہی یعنی موسم
جاڑی کا اور زمین راس الجدی مین ہی تو یہی ماجرا برعکس اوسکے ہوگا یعنی قطب شمالی معہ ۲۳ درجہ
۲۸ دقیقہ گرد اوسکے بالکل حرکت روزانہ مین تاریکی مین رہیگا اور اوسوقت اتنی ہی جگہہ گرد
قطب جنوبی کی روشنی مین رہیگی وہ دائرے جو کہ متوازی خط استوا کی ہین اور جو اون نقطون
مین جو کہ حد اوس حصہ زمین کی ہی ہمیشہ اندھیری یا روشنی مین رہتا ہی کہینچے گئے ہین اونکو دائری
قطبے کہتے ہین جو کہ گرد شمالی قطب کے ہی شمالی دائرہ اور جو گرد جنوبی قطب کے جنوبی دائرہ اونکی دوری خط
استوا سے برابر اوس زاوئیکی ہی جو کہ محور زمین کا سطح مدار اپنی سے بناتا ہی یعنی ۶۶ درجہ
اور ۳۲ دقیقہ کا ہی

۲۶ اس سی صاف ظاہر ہی جب کہ زمین ب پر ہی جتنی کہ جگہہ درمیان دائری شمالی اور جنوبی
کی ہی اوتنی ہی حرکت اوسکو روشنی مین زیادہ اور تاریکی مین کم ہوگی یعنی دن رات سے زیادہ
ہوگا اور ہر ایک جگہہ مین شمال کی طرف خط استوا کی دن زیادہ اور رات کم ہوگی
اور ہر ایک جگہہ مین جنوب خط استوا کی برعکس اوسکی اسی طور پر جب کہ زمین مقام
پر ہوگی جتنی کہ کوئی جگہہ نزدیک قطب جنوبی کے ہوگی دن زیادہ اور رات
کم ہوگی

۲۷ گرمی کسی مقام زمین پر خصوصاً اوپر پڑنی شعاع آفتاب کی منحصر ہی کیونکہ جب آفتاب کسی مقام
کی افق پر آتا ہے اوسکو گرمی پہونچنی شروع ہوتی ہی اور جیسے کہ شعاع اوٹھنے آفتاب کے سی سبدی

بڑی شروع ہوتی ہین ویسے ہی گرمی بہی زیادہ ہوتی جاتی ہی چونکہ آفتاب کبہے کبہی صرف اونہین جگہہ
پر عمود ہوتا ہی جو کہ درمیان دائری راس السرطان اور راس الجدی کی ہی اس سبب سے وہان
گرمی زیادہ ہوتی ہی خط سرطان اور جدی اور دائری قطبی کی درمیان مین آفتاب کے شعاع ترچھے
ہین سے پڑتی ہی جو جگہہ کہ نزدیک دائری قطبین کی ہوتی جاتی ہی وتنی ہی وہ ترچھی ہوتی جاتی
ہی اس سبب سے وہان گرمی بہ نسبت درمیان خطوط جدی اور سرطان کی کم ہوگی اور نزدیک
قطبین کی بہ نسبت ترچھی ہونی شعاع آفتاب کے اور دیر تک تاریکی رہنی کی بہت شدت اور سختی سے
جاڑا پڑتا ہی کیونکہ گرمی موافق رہنی سورج کی افق پر زیادہ عرصہ تک بڑھتی ہی جبکہ زمین ب
سے کہ اوسوقت دن اور رات برابر ہی حرکت کرتی ہی گرمی بہ درجہ اوسط ہی اور جبکہ دن بڑھنے
اور رات کہٹنے لگتی ہی گرمی بہی شمالی جگہہ مین زیادہ ہوتی جاتی ہی اور موسم بہار کی سی موسم
گرما کا تبدیل ہو جاتا ہی اور برعکس اوسکے جنوبی ملکون مین ہوتا ہی اور جبکہ زمین ب سے میزان
کو جاتی ہی دن اور رات برابر ہونی لگتے ہین اور تب وہ یعنی مقام جس تک گرمی پہر بدرجہ اوسط ہو جاتا
ہی اور پہر وہان سے د کو اور د سے آ کو جاتی ہی اور سب ماجرا برعکس اوسکے ہونی جاتی
ہین یعنی شمالی ملکون مین جاڑا اور جنوبیون مین گرمی ہوتی جاتی ہی

۲۸ دائری سرطان اور جدی زمین کو پانچ حصون مین تقسیم کرتی ہین جنکو منطقہ کہتی ہین وہ
سطح زمین کی جو کہ درمیان خطوط سرطان اور جدی کی ہی اوسکو منطقہ محرقہ یعنی میل کلی
کہتے ہین اور جو درمیان خط سرطان اور شمالی کی منطقہ معتدلہ شمالی یا تمامی میل کلی شمالی
جو درمیان خط جدی اور جنوبی کی منطقہ معتدلہ جنوبی یا تمامی میل کلی جنوبی کہلاتی ہین اور سطح
درمیان دائرہ قطبین کی موسوم بہ منطقہ مبرودہ شمالی و جنوبی یا منطقة البروج شمالی و جنوبی

کہتے ہین

۲۹ دائری مذکورہ بالا سے زمین تین جُدی جُدی صورتون مین ہوسکتی ہی کرہ زمین کو اوسوقت سیدہا کہتے ہین جبکہ افق کسی ایک نصف النہار سی ملتا ہو اس سبب سے خط استوا اور دائری متوازی اوسکے سب عمود ہونگی یہہ صورت باشندی خط استوا کی کو ہوگی جنکو ایک قطبین مین سے ایک نقطہ شمالی اور دوسرا نقطہ جنوبی افق کا ہوگا اور چونکہ افق متوازی عرضی دائرونکو دو برابر حصونپر تقسیم کرتا ہی اس سی واضح ہی کہ محیط حرکت ستارون کو گرد زمین کی دو برابر حصون پر تقسیم کرتا ہی اور جبکہ افق خط استوا سے ملتا ہی اوسوقت اوسکو متوازی کرہ کہتے ہین کیونکہ اس صورت مین کل خط متوازی خط استوا کی متوازی افق کی ہونگی یہہ صورت باشندی قطب کو ہوتے ہی جنکو چہہ مہینے تک برابر آفتاب دکہائی دیگا اور کل ستارون کی حرکت متوازی افق کی معلوم ہوگی اور سب صورتون مین کرہ کو منحرف کہتے ہین کیونکہ اومین خط استوا اور کل دائری متوازی اوسکو افق کو ترچہی پن سے تقاطع کرینگے یعنے قائمہ زاویہ سے چہوٹا زاویہ بناوینگی یہہ صورت اون شخصونکو ہوگی جو کہ درمیان قطب اور خط استوا کی رہتی ہین اور جنکو تمام محیط حرکت ستارون کا دو نا برابر حصون پر منقسم ہوگا

# باب چہارم

## حرکت اور قرص چاند کی اور چاند اور سورج گرہن

یہہ بہی مذکور ہوچکا ہی کہ قمر بہی مثل آفتاب کے فلک پر درمیان ثوابت کی دائرہ بناتا ہی اور اوسے کمتر عرصہ مین یعنی ۲۷ روز ۷ گہنٹہ ۴۳ منٹ یا ایک اپنے گردشی مہینے مین مشرق کی طرف کو گردہ ختم کرتا ہی یعنی قریب اوسے مقام کی اون ثوابت مین کہ جنکے وہ بیشتر مقابل تہا اوسی عرصے مین آتا ہی اس ظاہری حرکت کو غور سے دیکہنے سی واضح ہوا کہ قمر اپنی ماہواری حرکت اوس مدار پر کرتا ہی جسکے سطح طریق الشمس سے زاویہ ۵ درجہ ۸ منٹ ۴۸ ثانیہ کا بناتا ہی وہ نقطے جہانکہ مدار قمر کا طریق الشمس کو تقاطع کرتا ہی موسوم براہ وکیت ہین راہ وہ نقطہ ہی جسمین کہ قمر گذر کر جنوب سے شمال کو طریق الشمس کے جاتا ہی اور کیت برعکس اوسکے درمیان اس عرصے کے قمر کی مختلف شکلین دکہلائی دیتی ہین جسکا اس طور پر بیان ہوسکتا ہی چونکہ ماہ غیر شفاف و منجمد جسم مثل زمین کی اوسکو روشنی آفتاب سے پہونچتی ہی اور وہ اوسی عکس کے باعث سے ہمکو دکہلائی دیتا ہی

شکل سوم



شکل سوم مین فرض کرو کہ زمین اور م م م م وغیرہ مختلف مقام ماہ کی اوسکے مدار مین ہین اور متوازی خط س س وغیرہ رخ شعاعون آفتاب کا ہی کیونکہ فاصلہ آفتاب کا زمین سے قریب چار سو چند فاصلہ ماہ کی سے ہی اس سی صاف واضح ہی کہ اون خطون کو جو کہ آفتاب سے مدار چاند کو کہیں جاوین متوازی مان سکتی ہین اس جہت سی کسی جگہہ مدار مین نصف کرہ چاند کا ہمیشہ روشن اور نصف تاریک رہیگا جب کہ چاند قریب ایک ہی وقت کے ہمراہ آفتاب کے نصف النہار کسی جگہہ کے پر آتا ہی یعنی وہ دونو ایک ہی طرف زمین کی ہوتی ہین نقطہ م پر اوسکا تاریک رخ زمین کی طرف کو پہرا ہوا ہی اور روشن رخ دوسری طرف کو ہی اس صورت مین وہ ہماری نظر سی بالکل غائب ہی اور ہر وقت نظر آتی کی اوسکو ہلال کہتے ہین اور جب وہ اپنی چوتہائی حصہ مدار مین سی گذر جاتا ہی اور مقام م پر پہونچ جاتا ہی تو اب آدہا رخ اوسکا روشن اور نصف تاریک طرف زمین کی ہوتا ہی اوسوقت مین وہ اپنی پہلی ربع مین کہلاتا ہی تب اوسکا کل تابندہ رخ زمین کے مقابل اور تاریک طرف اوسکے سے پہرا ہوا ہی اوسوقت وہ ہمکو بالکل دکہائی دیتا ہی اور اوسکو بدر کہتے ہین بعد اوسکے م پر مثل مقام م کے اوسکا ہی تابندہ اور تاریک حصہ زمین کی طرف ہے اوسوقت وہ اپنی سوم ربع مین کہلاتا ہی درمیان مقام م م ق کے تابندہ قرص چاند کا بیشتر آدہی رخ زمین کی سے کمتر ہوگا اور بعد ازان اوس سی زیادہ اور پہر اوس سے کم اور انجام کو وہ بالکل نظر سی غائب ہو جائیگا جبکہ وہ مقام م پر ہی جسکے گولائی طرف آفتاب کے ہوگی مقام م پر نصف سے زیادہ نظر آتا ہے تب قرص خمیدہ کہتے ہین اور پہر ق پر خمیدہ ہو جاتا ہی اور ق پر مثل ہلال کے جب کہ نیا نکلتا ہی تب وہ اجتماع مین ہوتا ہی اور جب کہ پورا مقابلہ مین ہوتا ہی جو عرصہ کہ دو نئی چاند مین گذرتا ہی اوسکو ماہ قمری قرار دیا ہی اور ۲۹ روز ۱۲ گہنٹہ ۴۴ منٹ کا ہوتا ہی جہت

زیادہ ہوئی فرق مہینے کی گردشی مہینے ماہ کی سی یہہ ہی زمین اپنی مدار پر اوسی عرصہ مین چلتی ہے اس سبب سے چاند کو اپنی کل دائرہ گردش کے سے کچھہ زیادہ چلنا پڑتا ہی کہ وہ پہر اوسی مقام پر بہ نسبت آفتاب کے آجاوی اور اس سبب سے اوسکو زیادہ عرصہ لگتا ہی

۲۳ بعد بیان کرنی نقص و کمال قمر کی گرہن کا بیان آتا ہی چونکہ ماہتاب ایک کثیف اور منجمد جسم ہی اگر یہ کسی مقام پر اپنی مدار مین درمیان آفتاب اور زمین کی جاوی تو وہ شعاع کو آنی زمین کی سے روک دیگا اور اسطور پر آفتاب کو محجوب اور مستور کر دیگا اسکو کسوف یعنی سورج گرہن کہتے ہین اور مقدار محجوب نے ہو کل یا تہوڑی قرص آفتاب کے پورا یا تہوڑا گرہن کہلاتا ہی اس سے صاف عیاں ہی اگر وہ ایسے مقام پر ہو کہ زمین ٹہیک درمیان اوسکے اور سورج کی ہو زمین کل یا تہوڑے سے شعائین آفتاب کے پڑنی سے ماہتاب پر روکی گی اور اس نوع پر اوسکو سایہ اور تاریکی مین ڈال دیگی اوسکو خسوف یعنے گرہن چاند کا کہتے ہین پہلا قمین سے یعنی گرہن آفتاب کا اوسوقت ہوگا جبکہ آفتاب اور قمر اجتماع مین ہونگی یعنی جبکہ وقت ہلال کا ہوگا اور آفتاب اور قمر ایکہی طرف زمین کی ہونگی اور دوسرا یعنے گرہن قمری جبکہ وی مقابلی مین ہونگی یعنی وقت بدر کی جبکہ وی مختلف طرفون زمین کی ہوتی ہین چونکہ وہ ایک ماہ قمری مین گردش گرد زمین کی کرتا ہی اگر سطح اوسکی مدار کی بالکل سطح طریق الشمس سے منطبق ہوتی تو وہ ہر مہینے مین پی در پی ان حالتون مین ہوتی کیونکہ سطح اوسکے مدار کی طریق الشمس سے پانچ درجہ سے زیادہ کا زاویہ بناتی ہی اس جہت سی یہہ اتفاق اوسی وقت پڑیگا جبکہ اجتماع اور مقابلہ نقطے تقاطع یا قریب نقطے تقاطع طریق الشمس اور اوسکے مدار کی ہوگا کیونکہ اوسوقت آفتاب اور زمین اور چاند ایک خط مستقیم مین ہونگی




۴۲ واسطے بیان کرنے ان حادثون کی فرض کرو ی ج ہ ف بیچ شکل چہارم کے ایک حصہ مدار زمین کا گرد افتاب کے ہی اور دائرہ ج ہ ک مدار چاند کا گرد زمین کی اور اب آفتاب ہی اور س د زمین تابندہ اوس سے اگر ہم نقطے اس اور ب د ملا دیوین اور خارج کرین اون خطوط کو جو پیدا ہوتی مین اونکی ملاقی کرنے کے وہی نقطے پ پر ملجائین کل مخروطی جگہہ س پ د مین سایہ پڑجاویگا درمیان جسکے ناظرین کو کچہہ آفتاب کا قرص نہین دیکہلائی دیگا اگر ہم اوس شکل مین فرض کرین کہ م ماہ ہی اس سی صاف واضح ہی جب کہ وہ مقام م پر پہونچتا ہی اگرچہ وہ نقطہ ہوگا جس جگہہ کہ مدار اوسکا اور زمین کا تقاطع کرتا ہے تو وہ سایہ زمین مین داخل ہوگا مقام م پر وہ سایہ زمین مین بالکل محجوب ہوجاویگا اور سطح زمین پر ناظرین کی نگاہ سے غائب اور آہستہ آہستہ مقام م تک اوس سے باہر آجاویگا وقت داخل ہونی کی سایہ زمین مین آغاز اور باہر آنی کی اوسمین سے انجام گرہن کا ہوگا یعنی محجوب اور ظہور اوسکا ہوگا اگر وہ وقت مقابلہ کے صرف قریب سے نقطے تقاطع کی ہوگا تو گرہن ہوتا نہین ہوگا اکثر وہ بسبب ترچہے ہونی اوسکے مدار کی طریق الشمس سے وقت اجتماع کی وہ سایہ زمین سی

نیچی یا اوپر ہو کی گذر جاتا ہی اسی جہت سے عکس آفتاب کا اوسپر سے نہین رُکتا ہی اور گرہن نہین ہوتا ہے وقت اوسکی محجوب ہونے کا دو گہنٹہ سی زیادہ نہین ہی

شکل پنجم




۲۴ واسطے بیان کرنی خسوف یعنی گرہن شمسے کی فرض کرو ی ح ہ ف شکل پنجم ایک حصہ مدار زمین کا ہی اور ج ک ہ د س مدار چاند کا اب آفتاب س د چاند اور ت زمین اگر ہم ا س اور ب د کو ملا دین اور خارج کرین کہ نقطہ ت مین وہ ملاقی ہون سطح مخروطی ت س د جسکو کہ سایہ چاند کا قرار دیا ہی بالکل تاریکی مین ہی نقطہ ت پر ناظرین کو جس جگہہ کہ چوٹی مخروط کی زمین کو چھوتی ہی ایک لحظہ چاند آفتاب کو ٹھیک ڈہاکتا ہوا یا محجوب کرتا ہوا معلوم ہوگا اور اور مقام زمین پر صرف ایک حصہ اوسکے قرص کا مستور ہوگا کبھی کبھی بسبب مختلف ہونی فاصلہ آفتاب اور چاند کی زمین سے جہت بیضوی ہونی اونکی مدار کے سے چوٹی مخروط کی زمین تک نہین پہونچ سکتے اس حالت مین کسی مقام زمین کی پر پورا خسوف نہین ہوگا لیکن اون ناظرین کو جو کہ سیدھ قطر مخروط کی مین یا نزدیک اوسکے کہڑی ہونگی کل چاند قرص آفتاب دیکھلائی دیگا کیونکہ ماہ آفتاب سے چھوٹا ہی

کل قرص آفتاب کا اوس سے محجوب نہین ہوگا اس حالت مین صورت خسوف کے حلقہ دار ہوگی یعنی درمیان قرص آفتاب کا مستور ہو جایگا اور ایک حلقہ گرد آفتاب کے تابندہ نظر آویگا یہہ دونون صورتین اوسی وقت ہونگی جبکہ ماہ نقطہ تقاطع پر یا نزدیک اوسکی وقت اجتماع کی ہوگا بہت بہت چھوٹی ہوئی چاند کی سے آفتاب کے فصل سایہ چاند سطح زمین پر ایسی قریب چوٹی مخروطہ کی ہوتی ہی کہ محجوب حصہ قرص آفتاب کا کبھی بہت بڑا نہین ہوتا ہی اسواسطی وقت پوری خسوف کا کسی مقام ۷ منٹ اور ۵۸ سکنڈ سی زیادہ نہین ہوتا ہی

۳۴ وقت ہونی گرہن شمسی اور قمری کا اور وہی صورتین جنمین کہ وہی واقع ہوتی ہین اون قانون سے جنسے کہ اونکی حرکات کا انتظام ہی نکل سکتا ہی اونکو بہت صحیح درصحت سے نکالنے مین بہت دقیق حساب ہیئت کا اور محنت درکار ہی لیکن یہہ زمانہ بعید سے معلوم ہی کہ ۲۲۳ قمری مہینے مین یا اٹھارہ سال اور دس روز شمسی مین قمر اوسی مقام پر بہ نسبت آفتاب اور نقاط تقاطع اپنی مدار کی قریب قریب آپہونچتا ہی بعد اس عرصہ کی کسوف اوسی عرصہ اور صورت مین پڑینگی جاننی اس حال کی سے اہل بابل اور اور قوم ایک صحت کی ساتہہ گرہن کو پہلے سی بتلا دیتی تہی سات گرہن سی زیادہ عرصہ ایک سال مین نہین ہوسکتے جسمین سے پانچ آفتاب کے اور دو چاند کی اور دو گرہن شمسی یعنی خسوف سے کم ایک سال کی اندر نہین ہوسکتی گو کہ چاند کا اوس سال مین ایک بھی نہو جیسے کہ اس سال مین یعنی ۱۸۵۰ عیسوی مین اگرچہ خسوف کسوف سی بہت ہوتی ہین لیکن کسوف بہ نسبت خسوف کی بہت دکھلائی دیتی ہین کیونکہ وہی کل نصف کرہ زمین پر سے جسکا رخ اونکی طرف کو ہی دکھلائی دیتی ہین لیکن خسوف مین آفتاب بہت سے سطح زمین پر سی جو کہ اوسکی مقابل ہی دیکھلائی دیتا ہی

۳۵ جسطرح یہ کہ چاند خسوف مین قرص آفتاب پر گذرتا ہی اوسے نوع پر وہ ہمیشہ کسی کسی پر کواکب اور سیارون مین سے گذرتا ہی جنمین مدار اوسکے حرکت کا واقع ہی کوئی کوئی ستارون مین سی ہی جنکی ہمراہ چاند ہی جبکہ قمر ہمراہ زمین کی ہی اونکو گرہن کرتی ہین جبکہ وہ پیچھی اونکی ہوجاتے ہین اور روشنی سورج کی اونہین نہین پہونچتی عمل مین لانی گذرنی ماہ کا کواکب پر اور گرہن چاندون مشتری کا علم جغرافیہ مین ہم آگی کی باب مین بیان کرینگے

# باب پنجم

## ترکیب کہینچنی نصف النہار کی اور دریافت کرنی عرض و طول کی

۳۶ یہہ ہم پہلی بیان کرچکی ہین کہ عرض کسی مقام کا فاصلہ درجون مین خط استوا سی طرف کسی قطب کے ہی اور طول اوسکا فاصلہ درجون مین شرق اور غرب اوس نصف النہار کی ہی جسکو ہم اول قرار دین جاننی عرض طول کسی مقام سی اوسکی خاص اور بہ نسبت دوسرے معلومہ مقام کی مقرر ہوتی ہی دریافت کرنا اونکا علم ارض مین بہت ضرور ہی یہہ ترکیب حل کرنی مسائل کی جنکا ہم یہان ذکر کرنا چاہتی ہین اون مسائل علم ہیئت عملی اور عقلی پر جنکی جغرافیہ مین درکار ہی منحصر ہی اگر ہمکو بہت صحت درکار نہو تو بہت سلیس قاعدون اور آسانی سی حل ہوسکتے ہین لیکن اونکو

صحت کے ساتھہ حل کرنی مین بہت باریک تلاش اور دقیق حساب ہندسے کے ضروری ہی اس رسالہ مین سوای
بیان کرنی اون اصول کی جنپر کہ ترکیب اونکی منحصر ہی اور کچھہ ضرور نہین اور واسطی مفصل بیان اونکے
کی مطالعین کو کتب ہیئت دیکھنے چاہیی کیونکہ ممکن نہین کہ ہم اس تھوڑی سی جگہہ مین بیان اونکا
کرسکین

۲۷ واسطے مقرر کرنی عرض وطول کی ناظرین کو جاننا نصف النہار اپنی جگہہ کا درکار ہی یعنی وہ خط
جو کہ ٹھیک شمالی اور جنوبی نقطون مین واقع ہی اسواسطی یہہ ضرور ہی کہ بیشتر بیان کرنی اون
مسائل کی سے ترکیب مقرر کرنی اوسکے کی لکھین سب اجرام فلکی نصف النہار پر ارتفاع اعظم اور اقل
پر ہوتے ہین یعنی فلک پر وہ بلند سے بلند اور پست سے پست درجہ پر ہوتی ہین اور وہ کواکب جنکی میل
مین یعنی اونکی دوری مین خط استوا سی شمال یا جنوب کے طرف کچھہ اختلاف واقع نہین ہوتا صرف
ایک روز مین برابر وقتون پر بیشتر اور بعد گذرنی نصف النہار کی ایک ہی ارتفاع پر ہوتی ہین
درمیان وقت فصل ربیعی اور خریفی کی میل آفتاب کا بہت کم بدلتا ہی اون ایام مین ایک یا
دو گھنٹہ پیشتر اور بعد دوپہر کی وہ ایک ہی ارتفاع پر افق سی ہوگا

شکل ششم



اگر کوئی ناظرین ایک گز با سلاخ اب کو قریب ۲۱ جون یا دسمبر کی عمود افق کی کہڑا کری تو ایک یا
دو گھنٹے پیشتر آنی آفتاب کے ارتفاع اعظم پر مثلاً گیارہ بجی صبح کی خوب صحت اور غور سے سرے
ص سایہ ب ص کی پر نشان کری اور پھر نقطہ ب کو مرکز فرض کر کر اور ب ص طول سایہ کو نصف
قطر قرار دیکر ایک دائرہ ہ ج کھینچے بقدر اوسکے کہ آفتاب قریب اپنی ارتفاع اعظم کی پہونچتا جاتا ہے
سایہ کم ہوتا ہی اور اندر دائرہ کھینچے ہوئی کی پڑتا ہی جبکہ وہ اپنی ارتفاع اعظم پر یعنی نصف النہار پر وقت
دوپہر کی پہونچیگا سایہ اقل درجہ کا ہوگا اور جبکہ آفتاب نیچا ہوتا جائیگا سایہ بھی لکڑی کا بڑہتا
جائیگا اور انجام کو جب کہ وہ س پر آجائیگا وہ پھر محیط دائرہ تک نقطہ د پر پہونچ جائیگا اوسوقت مین
آفتاب کا بعد دوپہر کی وہی ارتفاع ہوگا جو کہ وقت سایہ ہونی ب ص کی پیشتر دوپہر کی تہا کیونکہ
بیشتر اور بعد گذرنی نصف النہار کی برابر وقت گذرا تہا اس جہت سی آفتاب برابری دوری پر
دونو طرف نصف النہار کی گیا ہوگا نقطہ مابین اس سب دورے کا کہ اوسنی کل وقت مین طی کی
ہی وہ نقطہ ہوگا جسمین کہ آفتاب وقت دوپہر کی تہا اور جسوقت وہ نصف النہار پر تہا اگر ناظرین
قوس ص د کو دو برابر حصون پر تقسیم کرین اور نقطہ ف مابین کو اونچی کی سرے گز کو ملا دیوی
تو خطاب ف سایہ گز کا وقت دوپہر کی ہوگا اور وہی سیدہ نصف النہار کی ہوگی نصف النہار کے
مقرر کرنی کی یہہ سب سے سہل ترکیب ہے لیکن جبکہ صحت اور باریکی درکار ہو پیشتر ہم وقت
کسی مخصوص ستاری کا نصف النہار پر حساب سے دریافت کر لیتے ہین اور بعد اوسکے دوربین
کو لگاتی ہین کہ وقت معینہ پر وہ ستارہ سیدہ دوربین مین آجاوی اسی نصف النہار جگہہ ناظرین
کی سیدہ پر دوربین ہو جائیگی

### شکل ہفتم




۳۸ شکل ہفتم مین فرض کرو ب ی ج ق نصف النہار جگہہ ز کا سطح زمین پر ہی جسکا ہم عرض دریافت کیا چاہتی ہین اور ب اور ج شمالی اور جنوبی قطب اور ی ق سطح خط استوا کی اس صورت مین افق حقیقی کسی ناظرین کا جگہہ ز پر ہوگا کیونکہ قوس ی ب فاصلہ خط استوا کا قطب سے ہی اور ز ر فاصلہ سمت الراس کا افق سی اس واسطے ہر ایک اونمین سے ایک ربع دائرہ یعنی ۹۰ درجہ کا ہی اور وہ باہم برابر ہین اگر ہم مشترک قوس ز ب کو دونون مین سے نکال لیوین تو باقی کی قوسین ی ز اور ب ر برابر ہونگی لیکن ی ز عرض جگہہ ز کا ہی اور پ ر ارتفاع قطب کا افق پر ہی اس سے صریح ظاہر ہی کہ ارتفاع یعنی بلندی قطب کی برابر عرض جگہہ ناظرین کی ہوتی ہی

۳۹ بیان موہوم دایرون کرہ زمین کی مین یہہ ہمنی فقرہ دسوین مین ذکر کیا تہا کہ اسی طور کی دائری مقابل دائرون زمین کی محوف کری آسمان پر بہی کہینچے ہوی قیاس کرتی ہین فاصلہ ستارون کا زمین سے اتنا بہت بڑا ہی کہ خواہ ہم انکو سطح زمین سے خواہ اوسکے مرکز سے دیکہین اونمین کچہہ اختلاف نہین معلوم ہوگا یعنی نصف قطر زمین کا اونکی فاصلہ سے تہوڑی نسبت رکہتا ہی کہ دونوں سے اوسکے سے دیکہتی ہین کچہہ فرق اونکی مقام مین نہین

ظاہر ہوتا ہی اِس سبب سے ہم زمین کو بلحاظ ستارون کی ایک نقطہ اوس دائرہ کی مرکز مین فرض
کرسکتے ہین جیسا کہ وی جب ثابتے ہوی معلوم ہوتی ہین اگر ہم اسی شکل مین جہی شکل ہفتم مین
ب ی ج ق ایک نصف النہار مجوف سطح فلک پر مقابل ارضی نصف النہار مقام ناظرین کے
جو کہ ج پر درمیان اوسکے ہی فرض کرین اور یہی ی ق اور ہ ر سطح دائرہ فلکی کو جو کہ
مقابل دائرون سطح زمین کی فرض کرین تو ب اور ج قطب فلک کی ہونگی اور جگہہ ز ج
پر سمت الراس ناظرین کا یہہ صاف ظاہر ہی قوس فلکی ی ز اور ب ر برابر اون قوسون
کی ہین کہ جنکے وی مقابل ہین اس جہت سے کوئی ناظرین جگہہ ج پر دریافت کرنے ارتفاع
فلکی قطب کے سے افق حقیقی پر عوض اپنی جگہہ کا درجون مین ناپ لیگا عمل کرنی ان نوع
بہ نوع کی اصولون کی سے ہم عرض کی جگہہ کا دریافت کرسکتے ہین وہ ستارہ جو قطب نما
کہلاتا ہی اگر ٹہیک قطب پر ہوتا تو ہمکو واسطی دریافت کرنی عرض شمالی کی صرف جاننا ارتفاع
اوس ستاری کا افق پر کافی ہوتا لیکن کیونکہ وہ ستارا حقیقۃً مین ٹہیک قطب فلکی پر نہین ہی بلکہ ایک
درجہ اور چوبیس دقیقہ کی فاصلہ پر ہی اس سبب سے ہمکو کچھہ اور ترکیب دیکھنے پڑی عرصہ چوبیس گھنٹہ
مین ہر ایک ستارا برابر فاصلہ پر قطب سے نصف النہار پر دوبارہ دونو طرف اوسکے گذرتا ہی جبکہ
ستارا نصف النہار کی نیچی قطب کے یعنی درمیان قطب اور افق کی گذرتا ہی وہ اپنی اقل درجہ
ارتفاع پر ہوتا ہی اور جب کہ وہ اوپر قطب کی یعنی درمیان قطب و سمت الراس کے گذرتا ہے
اوسکا فاصلہ شمالی نقطہ افق کی سی زیادہ سے زیادہ ہوگا اگر ہم سکسٹینٹ سی جو کہ ایک آلہ
ہی واسطی ناپنی زاویون کی ارتفاع اوسکا درجہ اقل اور اعظم مین لیوین تو یہہ صریح ظاہر ہی کہ ان
دونون ارتفاع کی جمع کا نصف ارتفاع قطب کا یعنی عرض مقام کا ہوگا چونکہ ہوا مین خاصہ انحراف

کرنی شعاعون کا جیسے کہ سب جرم اپنی صحیح مقام سے بلند معلوم ہوتی ہین اور وہ یہہ اس اندازہ سے
بڑہتا ہی کہ جتنا کہ کوئی جرم قریب افق کی ہوتا جاتا ہی اس سبب سے ارتفاع کو صحیح کرنا پڑتا ہی تعداد
اس بلند ہونی کی واسطی مختلف ارتفاعون کی شمار کی گئی ہی اوسکو ارتفاع مین سی گہٹانا
چاہیے گا

۱۴۳ اصول دریافت کرنی طول کی مسائل مذکورہ بالا سے سہل تر یا ویسی ہی آسان ہین لیکن
بہ باعث نادرست ہونی آلات کی اور ترکیب مشاہدہ کرنیکی عمل مین لانا اونکا بہت دشوار ہی فرق
طول کا درمیان دو جگہہ کی صرف اختلاف وقت کا دو جگہہ مین ہی جسکو بجای گہنٹے اور منٹ اور
سیکنڈ کی درمیان درجون اور اونکی حصون کی بیان کرتی ہین اوس شخص کو جسنے کبہی ایسی
باتون پر غور نہین کیا ہی بتشبہی خیال مین بہت مشکل سے آویگا کہ ایک لحظہ مین دو جگہہ کے وقت
مین کسطرح اختلاف ہوسکتا ہی اوسکو یہہ خیال کرنا چاہیی کہ زمانہ نامحدود ہی اس باعث سی بلا شک
وہ ساعت سب جگہہ ایک سے ہوگی لیکن وقت مقرری کسی جگہہ مخصوص کی کوبی دربی ہونی کسی
نادرات فلکی کی سی شمار کرتی ہین پی دربی ہونا دن اور رات کا بباعث حرکت زمین کی گرد
اپنی محور صحیحا ایک ایسا ہی اس سبب سی یہہ ہی واسطی شمار کرنی وقت کے مقرر کیا گیا ہی
وہ عرصہ جو کہ درمیان ظہور ہونی کسی ستاری کی نصف النہار پر اور بعد اختتام دوری کی
پہر آنی مین گذرتا ہی اور جیسے کہ وقت گردش زمین کا گرد محور کی معلوم ہوتا ہی روز کوکبی کہلاتا ہے
یہہ ہمیشہ ٹہیک ۲۳ گہنٹہ ۵۶ منٹ اور ۴ سیکنڈ کا ہوتا ہی عرصہ درمیان ہونی آفتاب کے کسی نصف النہار
اور پہر اوسی پر آنی کی جسکو روز شمسی کہتی ہین اس سی زیادہ ہوتا ہی مثلاً آفتاب اور کوئی کوکب
کسی دن ایک ہی مقام مین کسی نصف النہار پر شامل دیکہے جاوین تو کوکب دوسرے روز بہ نسبت

آفتاب کے تہوڑی ہی بیشتر اوس نصف النہار پر پہر آجائیگا یہہ فرق آفتاب کے ظاہری حرکت سالیانہ کی سی
اوپر طریق الشمس کے برعکس اوس حرکت کی جسکے کہ وہ ہر روزہ نصف النہار پر آتا ہی پڑتا ہی اور اِس
سبب سے کوکب جسکو صرف روزانہ ہی حرکت ہی بیشتر آفتاب سی نصف النہار پر آجاتا ہی سوای اسکی
روز شمسی ہمیشہ برابر نہین ہی یعنی عرصہ دو دفعہ آنی آفتاب کا نصف النہار پر کبہی زیادہ اور کبہی کم چوبیس
گہنٹہ سی ہوتا ہی مثلاً قریب ۲۱ دسمبر کے وہ آدہی منٹ زیادہ اور قریب ۲۱ ستمبر کی آدہی منٹ کم
روز اوسط سے ہوتا ہی کیونکہ سفر کرنا وقت کا جو کہ غیر تبدل اور قائم ہو ضرور ہی ہم ایک جعلی متوسط
دن کو جو کہ اوسط سب دنون شمسی کا سال بہر مین اور جو ہمیشہ ۲۴ گہنٹہ کا مقرر کیا ہی عمل مین
لاتی ہین فرق اون دونو عرصے دن کی کو مجموعہ تفاوت کہتی ہین اور یہہ فرق واسطی ہر روز
سال کی خوب صحت سے حساب کرکر ہم بہت آسانی سی متوسط دنکو دن شمسی سی تفریق کرنی یا جمع کرنے
سے بموجب اوسکے کہ دن شمسی دن متوسط سی پیچہی یا آگی ہو نکال سکتی ہین اور گہڑیان مطابق اسی
عرصہ دنکی درست کئی جاتی ہین دہوپ گہڑی سی روز شمسی معلوم ہوتا ہی جب کہ آفتاب ٹہیک
کسی نصف النہار پر ہوتا ہی سب مقام پر جو کہ اوسکے نیچی ہین دوپہر شمسی دنکی ہوگی

۱۴ کیونکہ آفتاب شرق سی غرب کو اپنی ہر روزہ ظاہری حرکت مین متواتر ہر ایک مقام کی نصف
النہار پر آتا ہی ہر ایک مقام پر اوسمین سی متواتر دوپہر ہوگی جیسے کہ آفتاب اوسکی نصف النہار پر
آتا جاویگا یعنی جبکہ دوپہر کی جگہہ مین ہوگی مثلاً لندن مین ہر ایک مقام شرق اوسکی جنکی نصف
النہار سے آفتاب گذر گیا ہی پچہلا پہر ہوگا اور ہر ایک مقام پر غرب مین جنپر آفتاب ابہی نہین
پہونچتا ہی وقت صبح کا ہوگا پس آفتاب اس طور پر عرصہ چوبیس گہنٹہ کی مین کل ۳۶۰ درجون
مین درمیان جنکی سب دائری زمین کی منقسم ہین پہر آتا ہی بموجب فقرہ انہارویں کی تقسیم

کرتی جو ۲۴ چوبیس کی سے تین سنو ساٹھ ۳۶۰ ہہ پر معلوم ہوا کہ آفتاب ہر گھنٹہ مین ۱۵ درجہ چلتا ہی یعنی جگہ
آفتاب نصف النہار گرینج پر ہی وہان وقت بارہ بجی کا ہوگا اور وہ ایک گھنٹہ بعد نصف النہار اون
جگہہ کے پر پہونچ جایگا جو کہ پندرہ درجہ غربے کو گرینج کی ہی دو گھنٹہ مین تیس ۳۰ درجہ غرب کو
جایگا اوسوقت مین متواتر گرینج مین وقت ایک بجی اور دو بجی کا بعد دوپہر کی ہوگا اور اون
جگہون مغربے مین پہونچی آفتاب کے سے اونکی نصف النہار پر وقت دوپہر کا ہوگا اسطور پر
جب کہ وہ ۱۸۰ درجہ غربے کی گرینج کی پہونچ جایگا اوسوقت گرینج مین آدہی رات ہوگی اور
برعکس طرف کرہ کی دوپہر علی ہذا القیاس پیشتر آنی آفتاب کے گرینج مین وہ نصف النہار اون
مقام کی پر ہوگا جو کہ پندرہ ۱۵ درجہ شرق کو اوسکی واقع ہی گرینج مین دوپہر مین کسر ایک گھنٹہ کی آگے ہو
یعنی ابہی آفتاب کو پندرہ ۱۵ درجہ پہونچنی نصف النہار گرینج کو باقی ہی اسواسطی وہان گیارہ بجی ہونگے
اور اسی طور پر جب کہ وہ تیس ۳۰ درجہ گرینج سے ہی وہان صرف دس ہی بجی ہونگی علی ہذا القیاس
ایک سے اسی ۱۸۰ درجہ تک شرق اوسکی نوع بہ نوع کی ترکیب دریافت کرنی طول کی صرف چند ہی جید
ترکیبین ان اصولون کو عمل مین لانی کی ہین اگر کوئی ناظرین کسی طور پر تفاوت وقت کا دریان
مخصوص وقت مقام اپنی کی اور گرینج کی دریافت کر سکے تب وہ صرف اوس تفاوت کو درجون
مین بحساب پندرہ ۱۵ درجی کی ایک گھنٹہ مین نکالنی سے تفاوت طول کا دریافت کرلیگا مثلاً اگر
وہ دریافت کری دوپہر گرینج مین تین ۳ گھنٹے بعد کسی جگہہ کے یعنے تین بجی پر ہوتی ہی کیونکہ ہم جانتے
ہین کہ آفتاب ایک گھنٹہ مین پندرہ درجی چلتا ہی تو پندرہ ۱۵ کو تین سے ضرب کرنی سی وہ اپنی طول
کو ۴۵ درجی شرق کو دریافت کرلیگا اگر برعکس اسکے وقت اوسکی مقام کا تین گھنٹے گرینج
سے کم ہو تو آفتاب کو نصف النہار اوس جگہہ کے سے آنی کو ۴۵ درجی نصف النہار مقام ناظرین

کو باقی ہین اُس سے واضح ہوا طول ۵۴ درجی غرب کو ہی کیونکہ ایک حصہ گہنٹے کا ویسے ہی حصے پندرہ درجی طول کی برابر ہوگا یعنے آدہا گہنٹہ برابر ۷½ درجی طول کی اور دس منٹ گہنٹے کی برابر ۲½ درجہ طول کی اور ایک منٹ گہنٹی کا برابر پندرہ منٹ طول کی ہوگا

۴۲ واسطے دریافت کرنی طول کسی جگہہ کی گرینج سے یہہ باتین ضرور ہین اوّل وقت اوس جگہہ کا دن متوسط مین جسکا طول دریافت کرنا چاہتی ہین دوسرے وقت گرینج کا اوس لحظے مین وقت ہر مقام کا روزمرہ مین ارتفاع آفتاب کی سے اور اگر وہ مقام خشکی پر ہو تو دہوپ گہڑی سے معلوم کر سکتی ہین اور اوسی دن اوسط مین بوسیلہ تفریق یا جمع کرنی تفاوت کے جو کہ پتری گرینج مین جسکو ناٹیکل المنیک کہتی ہین دیا ہوتا ہی نکال لیتی ہین اور وقت اُس لحظے پر گرینج مین گہڑی سی جو کہ اوس جگہہ کی وقت کی موافق درست کی گئی ہو دریافت ہوگا مثلاً اگر کوئی شخص لندن سے معہ گہڑی کی جو کہ گرینج کی وقت کی موافق ہی پیرس کو جاوی تو اوسکو بعد پہونچنی دہان کی معلوم ہوگا کہ وہان کا وقت ۹ منٹ ۲۱ سکینڈ گہڑی کی وقت سے زیادہ ہی اور اوسکو درجون مین بدلنی سے بحساب فی گہنٹہ پندرہ درجی کی اور طول پیرس کا دو درجی اور ۲۰ منٹ ۱۵ سیکینڈ شرق کو نصف النہار گرینج سے معلوم ہوگا اور اگر وہ کلکتہ سے دہلی کو جاوی تو اوسکو معلوم ہوگا کہ وہان کا وقت گہڑی کی وقت سی ۴۵ منٹ ۴۲ سیکینڈ کم ہی اور اسی طور پر دریافت کریگا کہ طول دہلی کا گیارہ منٹ ۳۲ سیکینڈ ہی کیونکہ کلکتہ کی نسبت دہلی کا وقت کم ہوتا ہی اس سبب سے وہ مغرب کے طرف ہے اگر گہڑیان بہت صحیح اور درست بنائین جاوین کہ وہ ہمیشہ بغیر غلطی چلی جاوین اور یا اونکی غلطی ہمیشہ ایک سی ہو یعنی بہ مقدار جس سے کہ وہ سست یا تیز ہو جاتین ہین یکسان رہی اور اگر اوسی

مقدار خوب صحت سے دریافت کر سکین تو طول کسی جگہہ کا گہڑی سے بصحت تمام دریافت کر سکین گے

۳۴ یہہ صحت اور آراستگی اوسمین ابہی تک حاصل نہین ہوئی ہی اگرچہ وی بہت ہوشیاری اور تندہی سے بنی ہی تاہم بسبب تبدیلی ہوا کی اور اَور باعثون کی اونکا اعتماد نہین کر سکتے اسواسطے ہمکو دریافت کرنی کی لیے تفاوت درمیان وقت اوس جگہہ کی جسکو اول نصف النہار قرار دیکر اور جس سے طول شمار کرین اور اوس مقام کی جسکا طول دریافت کرنا چاہتی ہین اور اَور ترکیبین ضرور پڑتی ہین بوسیلہ مختلف مشاہدات مقام اجرام فلکی کی ہمکو یہہ معلوم ہو سکتا ہی اور ناٹیکل المینک یعنی جنتری مین وقت ہونی کسی کا عجوبات فلکی مین سے گرینچ مین حساب کر کر جنتری سی لکہدیا ہی اگر کوئی شخص کسی مقام پر وقت ہونی اس عجوبہ کا دریافت کری اور اوسمین اور گرینچ کی وقت مین تفاوت نکالی تو اوسکو سب چیزین واسطے دریافت کرنی طول کی حاصل ہونگی یہان خوب بیان کرنا ان مشاہدون کا جو کہ اسمین کام آتی ہین کافی ہی طول اتنی طور پر دریافت ہو سکتا ہی اول دریافت کرنی وقت گرہن قمر کی سے مختلف مقامون پر دوسرے گرہن چاند مشتری کی سے تیسرے نابی فاصلے چاند کی سے مخصوص ستاری آفتاب سے چوتہے گذرنی چاند کی سے اوپر کسی ستاری کی پانچوین گرہن شمس سے چہٹی دریافت کرنی وقت گذرنی چاند کی نصف النہار کسی مقام پر اور آفتاب کی یا کسی ستاری کی نزدیک چاند کی چوتہی اور پانچوین ترکیب مین واسطے اختلاف وقت کے بسبب دکہلائی دینی ایک ہی لحظہ مین سب مقامون پر کچہہ درستی اور صحت کرنی پڑتی ہی یعنی واسطے اس تفاوت وقت کے جو کہ اوسکی دکہلائی دینی مین مختلف مقامون سطح زمین پر گذرتا ہی

۳۵ تہوڑی تفاوت طول کو ہم بوسیلے اشارون کی بہی بہت صحت سے دریافت کر سکتے ہین

مثلاً چھوٹی کسی آتشبازی کی سے کسی بلند جگہہ پرکہ وہ دونو جگہہ سے دکھلائی دی تفاوت اون وقتون کی سی جسوقت کہ دونو ناظرین نی دونو مقام پر چمک کو دیکہا تہا فرق طول دونو جگہہ کا ملیگا اگرکئی مقام جنسے کہ چمک اسی آتشبازی کی مذکورہ بالا کی جان سکین درمیان دونون جگہہ کے ہون اور ترکیب پہلی سی تفاوت طول ہر دو مقام کا دریافت کرین اور بعد جمع کرنی ان سب تفاوتونکی تفاوت درمیان طول اُن دونو سرے کی مقامون کی معلوم ہوگا

# باب ششم

## درست شکل جسامت زمین کی اور قوت جاذبہ اور ترکیب ناپنی درجی کی سطح زمین پر

۵۸ زمین کو ابتک ایک درست کرہ خیال کرکی یہہ سب بیان کیا ہی لیکن حقیقۃً یہہ دریافت ہوا ہی کہ اوسکے شکل مین اوس سی کچھہ تفاوت ہی واسطی بیان کرنی ترکیب دریافت کرنی صحیح شکل زمین کی ہمکو ذکر کرنی اوس قوت کے حاجت پڑیگی جسکو قوت جاذبہ کہتی ہین اسواسطی اوسکا تہوڑا سا بیان یہان کرتی ہین

٤٦ جذبہ صرف بلحاظ زمین کی اوس قوت کو کہتی ہین جس سے کہ کوئی شی اگر زمین سی ہوا
مین اوٹھائی جاوی اور بعد چھوڑنی کی زمین پر آن گرتی ہی مثلاً اگر کوئی گیند یا پتھر اوپر کو اچھالا
جاوی تو جب کہ وہ زور جو اوسکو ہاتھ سی ملا تھا کم ہو جاتا ہی وہ پھر زمین پر گر جاتی ہی اور
اگر کوئی شی آہستہ سی ہوا مین چھوڑ دی جاوی تو وہ ٹھیک اوسی جگہہ پر گر پڑیگی جو کہ اوسکے
نیچی ہی یہہ گرنا سب شیئون کا جو کہ اوسکے سطح پر یا نزدیک اوسکی ہی صرف جذبہ یعنی کشش
زمین کی سے ہی دریافت کیا گیا ہی کہ یہہ قوت موافق جسم مجذوبہ کی ہوتی ہی اگر ہوا کچھ مزاحم
نہووی تو سب چیزین بھاری یا ہلکی ایک ہی وقت مین برابر بلندی سے گرینگی جیسے کہ خلا مین
برتن ایرپمپ* کے مین ثابت ہے

٤٧ پہلی پیشتر نیوٹن کی قیاس روشن مین گذرا تھا کہ اوسی قوت سے جس سے کہ ہر شی زمین پر
گرتی ہی انتظام حرکات اجرام فلکی کا اوسی سے ہے اوسکی سبب سے قمر گرد زمین کی گردش
کرتا ہی اور زمین اور اور اجسام نظام شمسی کی اوسیکے باعث سے اپنی اپنی مدار مین گرد
آفتاب کے حرکت کرتی ہین اوسکو باستعانت حساب کے جسکا ہم یہان ذکر نہین کرسکتے اور
جسمین بہت مشکل اور دقیق اصول علم ہیئت متعلق بہ علم ہندسہ اور طبیع کا کام پڑتا ہی ثابت
کیا کہ اثر قوت جاذبہ کا بعید شیئون پر مقلوب نسبت مربع فاصلے سے رکھتا ہی یہہ قوت تمام
اجرام کائنات مین ہی اور جیسے وی باہم کشش کرتی ہین اور جس سی عجوبات فلکی ظہور مین
آتی ہین جذبہ عام وہ اصول ہی جس سی کہ ہر ایک مادہ کائنات مین دوسرے کو اپنی قوت
کشش سے ہوتی ہی جو کہ نسبت مقلوب ربع فاصلے اونکی سے رکھتی ہی یعنی وہ بمقدار زیادہ ہونے

* ایرپمپ ایک آلہ ہی جس سے کہ ہم ہوا کو کسی برتن مین سے جو کہ اوسپر ٹھیک بیٹھہ جاتا ہی کھینچ سکتے ہین

مربعی فاصلے کی درمیان اونکی کم ہوتی ہی علت غائی اور ماہیت اوسکے سے کہ وہ کیا شے ہی ہم بالکل
ناواقف ہین ہم صرف اوسکی نتایج دیکہتے ہین اور ایک قانون عام سب کائنات مین مقرر کرسکتی ہین

۴۸ اگرچہ ناپنا ایسے جسم کا شکل گرہ زمین کی کہ جسمین کہ ہم رہتی ہین اور جو بہ نسبت ہماری ایسا
بڑا معلوم ہوتا ہی بظاہر بہت مشکل اور دشوار معلوم ہوتا ہی لیکن بباعث قیاس کرنی زمین کی
شکل ایک درست گری کی اصول اوسکے ناپنی کی بہت سلیس ہین اور جو زمانہ سلف سے ہی عمل مین
آئی ہین کیونکہ محیط کری کا دائرہ کلان سے اوسکی سطح پر نپ سکتا ہی اور ہر ایک دائرہ ۳۶۰ بیچ
درجون مین تقسیم کیا گیا ہی اگر ہم ایک درجی کو اوس زمین سے سطح زمین پر ناپ لین اور اوسکو ۳۶۰ سے
سے ضرب دین تو کل محیط اوس دائرہ کا یعنی زمین کا مل جائیگا اور کیونکہ قطر دائری کا محیط
وہی نسبت رکہتا ہی جو کہ ۱ ۱۴۱۶ اور ۳ سے رکہتا ہی ہمکو اگر ایک عدد اون مین سے معلوم ہو تو
دوسرا نکال سکتی ہین اسطرح سے ہمکو قطر زمین کا بہی مل جائیگا اگر ہم بجای ناپنی ایک درجی کی
کئی درجی ناپ لین تب بہی ہم کو بہ سبب جاننی اوسکی نسبت کے کل محیط سی وہی عدد حاصل ہوگا واسطے
سہل تر بیان کرنے کے شکل ہفتم مین فرض کرو ب ی ج ق ایک نصف النہار سطح زمین پر ہی اگر حصہ
اوس نصف النہار کا درمیان ی اور ی کی پانچ درجی ہو یہہ صریح ظاہر ہی کہ اگر ہم کسیطرح سی
معلوم کرین کہ وہ کتنی میل کی برابر ہی اور ہم اوسکو اوس عدد سے ضرب دین جو کہ تین سو ساٹہ
کو پانچ سے تقسیم کرنی سی حاصل ہوتا ہی یعنی بہتر تو حاصل ضرب اوسکا کل میل محیط کری زمین
کی ہونگی واسطی صحت کے ہمکو خوب درستی سی دریافت کرنا چاہیی کہ سر نقطے اس خط کی جسکو
کہ ہم ناپتی ہین سیدہ دائرہ کلان کی مین ہین اور ہمکو یہہ بہی خوب ٹہیک جاننا چاہیی کہ اوسمین
کتنے درجی ہین کیونکہ نصف النہار ایک دائرہ کلان ہی پہلے مراد ہماری ہمیشہ ٹہیک کرنی سیدہ

نصف النہار کی سے کہ فقری ۳۷ مین ذکر ہوچکا ہی حاصل ہوگی گو کہ بسبب راہ ہونی ہر جونکی مڑنا پڑتا ہی لیکن اگر ہم حساب سب موڑ توڑ کا رکہین تو ہم اونکو مجرا دی سکتے اور اوسمین سے پیمایش خط نصف النہار کی نکال سکتے ہین ٹہیک درجی درمیان دو نوسرون کی اونکی عرض دریافت کرنے سے بموجب فقری ۳۹ کی معلوم کر سکتے ہین اسطور پر زمین کو ٹہیک کرہ فرض کرنی سے اوسکے پیمایش آسانی سی کر سکتے ہین

۴۹ پیمایش قوس کسی نصف النہار کو جو کہ واسطی اوسکے مقرر کی گئی ہی بسبب ناہمواری زمین اور راو رباعتون کی واقعی مین کرنی مین بہت مشکلات در پیش آتی ہین کہ ہم اوسکے ناپنی پر اعتماد نہین رکہہ سکتے اس باعث سے اوسکی واسطے وہ ترکیب عمل مین لاتی ہین جو کہ ہمالبس بطور علم مثلث کی جسمین ایک قاعدہ مثلث کا بہت غور اور صحت ملحوظ رکہہ کر ناپتی ہین اور پہر بوسیلہ سلسلہ مثلثون کی بیشتر فاصلہ ہر دو مقامون مین اور بعد دونوسرے کی مقامون مین سے نصف النہار پر دریافت کرلیتے ہین جسمین ضلعی مثلثون کی حقیقت مین موڑ توڑ مین مفصل بیان اس پیمایش کا ہر ایک علم مثلث کی کتاب مین مل سکتا ہی اس سبب سے اسکا یہان ذکر کرنا کچہ ضرور نہین

۵۰ واسطی دریافت جسامت زمین کی ملک مختلفہ مین بہت ہوشیاری اور باریکی سے قوسین نصف النہار کی ناپی گئی ہین اونسے یہہ ثابت ہوا ہی کہ درازی قوسون کی عرض مختلفہ مین برابر نہین لیکن خط استوا سی قطب کے طرف کو بڑہتی جاتی ہی پس مشاہدہ فہرست مفصلہ ذیل سے جسمین کہ فاصلہ قوسون نصف النہار کا عرض مختلفہ مین انگریزی مین مندرج ہی ظاہر ہوگا

| نام ملک جسمین پیمایش کی گئی ہی | عرض درمیان قوس کا (درجے) | (منٹ) | (سکینڈ) | حاصل لنبائی ایک درجے کا |
|---|---|---|---|---|
| | درجے | منٹ | سکینڈ | |
| پیرو . . . . . . . . . | ١ | ٣١ | ٠ . . | ٦٨ ، ٧١٣ |
| ہندوستان . . . . . . . | ١٢° | ٣٢′ | ٢١″ . . | ٦٨ ، ٧٥٢ |
| ایضاً . . . . . . . . | ١٦° | ٨′ | ٢٢″ . . | ٦٨ ، ٧٥٨ |
| راس گڈ ہوپ . . . . . . | ٣٣° | ١٨′ | ٣٠″ . . | ٦٩ ، ٠٧٤ |
| یونائیٹڈ اسٹیٹ . . . . . | ٣٩° | ١٢′ | ٠″ . . | ٦٨ ، ٨٩٨ |
| اٹلیہ . . . . . . . . | ٤٢° | ٥٩′ | ٠″ . . | ٦٨ ، ٩٨٩ |
| فرانس . . . . . . . . | ٤٤° | ٥١′ | ٢″ . . | ٦٩ ، ٠٤٠ |
| ایضاً . . . . . . . . | ٤٦° | ٥٢′ | ٢″ . . | ٦٩ ، ١٠٤ |
| انگلستان . . . . . . . | ٥٢° | ٣٥′ | ٤٥″ . . | ٦٩ ، ١٢٣ |
| روس . . . . . . . . . | ٥٨° | ١٧′ | ٣٧″ . . | ٦٩ ، ١٩٨ |
| سویڈن . . . . . . . . | ٦٦° | ٢٠′ | ١٠″ . . | ٦٩ ، ٢٧٦ |

۵۵ اس سے یہہ صریحاً ظاہر ہی کہ نصف النہار زمین کا ایک ٹھیک دائرہ یعنی زمین بعینہ مثل کرہ کی نہین ہی اب غور کرنی سے کہ وہ کون سی شکل نصف النہار کی ہونی چاہیے جسمین کہ لنبائی درجے [illegible] خط استوا سے اسی قطب کو بڑہتی جاتی ہی یہہ معلوم ہوتا ہی کہ وہ شکل بیضوی ہوگی جسمین یہہ بات پائی جاتی ہی اور جسکا محور یعنی قطبی قطر چھوٹا ہوگا اور قطر خط استوا کا قطر بڑا اوسکا اسی سبب سے شکل زمین کی قریب بیضوی کی ہی یعنی مثل اوس شکل کی جو کہانی شکل بیضوی

کے سرے گرد اوسکے چہوٹی قطر کے پیدا ہوتی ہی جسکا خم خط استوا پر زیادہ اور قطب پر کم ہی تاہم اس
سبب سے اوسکو قریب بشکل بیضوی کی کہتی ہین کیونکہ ناسبت بڑہنی درجون کی یکسان نہین ہی
اور وہ نامناسبت اتنی بڑی ہی کہ اوسکو غلطی پیمایش کے نہین کہہ سکتی اس سی یہہ معلوم ہوا کہ
کہ شکل اوسکی کوئی شکل ریاضی نہین ہی لیکن تفاوت اوسکا شکل بیضوی سے ایسا ناچیز ہی
کہ اوسکا کچہہ خیال نکرنا چاہئی معلوم خواص بیضہ کی سے ہم دریافت کرسکتی ہین کہ اوسکے
قطر کے کیا نسبت ہوگے جو کہ حساب تبدیل ہونی خم کی سی مطابق ہوگی اسطرح پر ہمکو لنبائی ایک قطر
زمین کی یعنی فاصلہ درازی درجی کسی مخصوص عرض بین مل سکتی ہی تفاوت درمیان قطر قطبی
اور خط استوا کی مین یعنی چپٹا ہونی زمین کی مین مختلف شخصون نی بموجب اصول متفرقہ کی
جنکو اونہون نی نکالا ہی مختلف کیا ہی لیکن اوس سے نتیجہ سی جو کہ بہت درست اور ٹہیک پیمایش
سے ملتا ہی زیادتی قطر خط استوا کی قطر قطبین پر ۱/۲۹۶ حصہ یا ذرا زیادہ ۱/۳۰۰ حصے قطر
خط استوا کی سے ہی بڑا قطر یعنی قطر خط استوا زمین کا ۷۹۲۵٫۶۵ انگریزی میل اور چہوٹا
یعنی قطر قطبین ۷۸۹۹٫۱۷ انگریزی میل ہی یعنی تفاوت انمین ۲۶٫۴۸ میل ہی اور محیط
زمین کا خط استوا پر اوس سی ۲۴۸۹۹ نکلتا ہی

۵۲ پیشتر پیمایش کرنی درجون کی سطح زمین پر اوس صحت اور کمال سی اور اس کثرت سی جس سے کہ
ہم شکل اور جسامت اوسکے نکال سکین اوسکا چپٹا پن قطبین پر اور اوسکے تعداد اور باعثون سے
بصحت تمام دریافت ہوگیا تہا ایک اون باعثون مین سے گردش زمین کی محور پر اور دوسرا
گہٹنے وزن کسی چیز کا خط استوا پر یا قریب اوسکی ہی کیونکہ زمین اپنی محور پر عرصے ۲۳ گہنٹہ ۵۶
منٹ مین بموجب فقرہ ۳۰ کی گردش کہاتی ہی وہ حصے اوسکے جو کہ نیچی خط استوا کی واقع ہین

برفتار ایک ہزار میل ایک گھنٹے میں چلتے ہیں اور دوسرے حصے باندازہ کارہونی اُنکی کی اُس خط سے با نزدیک ہونی قطب کے سے کم رفتار سے گردش کرتی ہیں اس حرکت سے ہر ایک شے کو سطح زمین پر میل گریز محور سے جو مرکز انکی گردش کا ہی ہوگا مثل تہہر یا گولی کی گوپن مین گھمانے سے میں گریز کا پھر انی والی کی مانند ہوتا ہی اور اس میل کو جس سے کہ اونکو گریز مرکز سے ہوتا ہی متنفر المرکز کہتے ہین اگر بجر ہی کل سطح زمین ہوتا تو بباعث زیادہ ہونی میل مذکورہ کی خط استوا پر جسپر حرکت تیز ہی قریب خط استوا کی آب بہ نسبت اور جگہہ کی زیادہ بلند ہوتا اور قطبین سے طرف خط استوا کی واسطے تلار کہنے کرہ کی بہتا اسطور پر بانی قطبین پر کم اور خط استوا پر زیادہ ہوجاتا اگر یہہ حرکت تیز ہوگی تو وہ پانی حقیقت مین سطح پر سے چھلکا دیگی مثل ڈالنی پانی کی بہرتی ہوی لٹو پر وہ اوسپر چھلک جاتا ہی اگرچہ مجسم درون زمین کو یہہ میل بہ باعث اونکی انصال کی بہت کم ہوتا ہے تاہم انکو بہی میل اوس شکل مین ہونی کا ہی نیوٹن نی باعث اس میل کی سے بیضوی شکل زمین کی اور زیادتی خط استوا کی قطر قطبین پر $\frac{1}{230}$ حصے نکالی تھے یہہ حاصل اوس حاصل سے جوکہ پیمائش سے نکلا ہی زیادہ ہی باعث اسکا یہہ ہی کہ زمین مرکز کی طرف بہ نسبت سطح کی گنجان ہوتی جاتی ہی اور نیوٹن نی اُسکو یکسان خیال کیا تہا

۴۵ دوسری صورت یعنی کم وزن ہونا کسی شے کا خط استوا پر سبب شکل بیضوی زمین کی معلوم ہوئی تہی منحصر اوپر ذکر مفصلہ ذیل کی ہی یعنی متنفر المرکز صریحاً منعکس جذب کی ہی جس سے سب جسم طرف زمین کی جو مرکز کشش چہوٹی جسمونکا ہی کہنچے ہین موجب فقرہ ۲۶ کی اس سے ظاہر ہوا کہ میل متنفر المرکز جذب کو کم کرتا ہی اور کیونکہ وہ خط استوا پر بہت زیادہ ہی اس سبب سے وہان وزن کم اور باندازہ نزدیک ہونی قطب کے زیادہ ہوتا جاتا ہی یعنی وزن کسی چیز کا پاس اونکا طرف زمین کی مختلف عرضون مین مختلف ہوگا خط استوا پر بہت کم اور قطب پر بہت زیادہ ہوگا ثبوت اسکی ہونی کا یہہ ہی کہ لنگر کے

گہڑی سے واضح ہوا تہا جو کہ ایک مقام پر نزدیک قطبون کی بہ نسبت پارس کی جسکا عرض ۸۰ درجے ۵۰ منٹ ہی زیادہ حرکت کرتا ہی یعنی پہلی مقام مین اونسی دفع حرکت کرنی مین بہ نسبت دوسرے جگہہ کے زیادہ دیر لیتا تہا لیکن کو قوت جاذبہ ہی جسکے وہ عمود ہٹادیا جاتا ہی حرکت کراتی ہی اور بسبب میل منفرالمرکز کی قوت جاذبہ خط استوا پر کم ہی اس باعث سے وہان وقت بہ نسبت خط استوا کے کم لگتا ہی اس سی یہہ معلوم ہوا کہ وہ لٹکن جو خط استوا پر ۸۶۴۰۰ دفعہ حرکت ایک دن متوسط مین کرتا ہی اگر وہ لنڈن مین لایا جاوے تو وہ صرف ۸۶۵۳۵ دفعہ حرکت اوس عرصے مین کریگا بہت سی تجربے اسطور کی ہوشیاری تمام مختلف ملکون مین کیے گیے ہین اون سب سی یہہ ظاہر ہوا کہ قوت جاذبہ خط استوا سی قطبین کو کم ہوتی جاتی ہی مختلف میل قوت جاذبہ کی سی مختلف مقامون پر کہ لٹکن سے حساب کیا گیا ہی اُسی زمین کی ایسی بیضوی شکل معلوم ہوتی ہی کہ پیمایش واقع درجون نصف النہار کی سے ہوتی ہی فقط

# باب ہفتم

## بیان نقشے زمین اور جعلی کرے اور درجون عرض اور طول کا

۶۴ یہہ سب تدبیر اور ہوشیاری انسان کی واسطے دریافت شکل اور مساحت زمین کی اور مقرر کرنے
مقام ملک مختلفہ کے اوسکی سطح پر کچھہ مفید مطلب نہوتی اگر وہ کسی ایسی ترکیب سی سب مشاہدات ارضی بعینہ
نہ دیکھلا سکتا کہ جس مین سب ملک باہم اپنی اپنی صحیح مقام مختلفہ پر معلوم ہون اور اسمین ایسی بہی تدبیر
ہو کہ تحقیقات زمانہ سلف اُسمین مندرج ہو سکین اور آیندہ کو بہی مشاہدات ارض قلمبند ہو سکین
کری اور نقشہ ارض سی یہہ سب مرادین حاصل ہو سکتی ہین یہہ صاف ظاہر ہی کہ کرہ حقیقت مین بہت
سہل اور مناسب ہے کیونکہ صرف اسپر ملک مختلفہ زمین کی بلحاظ مقام اور وسعت کی بعینہ دکھلائی دیتی
مین بی شک وہ شخص جو کہ علم ارض سے خوب ماہر ہونا چاہتا ہی معقول ساختہ کُرہ پر بہت محنت
اور مشقت نہین اوٹھا سکتا ہی لیکن کیونکہ معائنہ کرنی ایکبارگی کل سطح زمین کی سے وہی خیال
جو کہ کسی مخصوص جگہہ کے دیکھنے سی دل پر اوٹھتی ہین خارج ہو جاتی ہین اور وہی عمدہ صورتین جو کہ
قدرت کاملہ اسکی سے لوح اوسکی پر نقش بند ہین ایک دفعہ ہی نگاہ مین سما جاتی ہین اور
فراخی زمین کی اور دور دراز سلسلہ کوہستان کا اور وسعت تختہ آب کی جسکو کہ بیشتر نا محدود خیال
کرتی تہی اور جس مین جابجا جزیری جہٹکی ہوی نظر آتے ہین اور اوسکے اندرونی بحر اور دریا اور
تالاب کو دیکھنے سے خیال سرحد وان ملک اور قومون مختلفہ پر اور اون شہرون پر جو کہ اونکی
محنت سی ہر جگہہ اُسکی پر پیدا ہوی ہین دوڑتا ہی معہ اُن خیالات کے جو کہ متعلق تاریخ اون ملکون
کی جنہین سے بعضے بعضے بہت ہے بعید ہین اور معہ یاد اون مشکلات اور مصیبتون کی جنسے کہ انسان
بعضے ملکون مین درجے آدمیت اور علمیت کو پہونچا ہی اور تصور اُن مفید استدعاؤن اور تبدیلون
کا جو کہ اگلی زمانہ مین ہر جگہہ اس زمین کی پر جو کہ خداتعالی نی واسطے رہنی انسان کی مرحمت
فرمائی ہی ہو گی اسواسطی سوائے نقشے کے اور کوئی شی مفید مدعا واسطی غور اور مطالعہ انسان کی

کم ہوگی

۵۵ کرہ زمین کا اکثر اندر سے کہوکر بنتا ہی اور اوسکے سطح پر وی موہوم دایرہی نقش ہوتی مین جنکا بیان باب اول مین کیا ہی کیونکہ زمین حقیقت مین ایک چپٹا بیضہ ہی جسکا ایک قطر دوسری سی ۲۶ میل زیادہ ہی اس باعث سے کرہ اوسکی شبیہ اصلی نہین ہی لیکن کیونکہ تفاوت صرف ۱/۳۰۰ حصہ قطر کا ہی یہ تفاوت اوسسے بڑی کرہ مین ہی جوکہ ہماری کام مین آتاہی بالکل معلوم نہین ہوگا اس سبب سے ایسے آلہ کی بنائی مین اوسکا کچھہ خیال نہین کرنا چاہیی سوائے خط استوا اور خط سرطان و جدی اور قطبین کے دائری مساوی الارض بفاصلہ دس دس درجی کی اور نصف النہار اوسی فاصلے یا پندرہ درجی پر ہر موافق کی گولہ پر کہنچے ہوئی ہوتی ہین اور شمار اون نصف النہار کا تقاطع خط استوا پر اوس نصف النہار سے جسکو اول قرار دین یعنی جوکہ انگلستان مین گرینچ کا ہی شروع کیا گیا ہی اور وے جوکہ اوسکی شرق اور غرب کو ہین نصف کرہ کی یا ایک سے ۱۸۰ اسی درجی تک جاتی ہین اور مساوی الارض خط استوا سی قطب یا نوی ۹۰ درجہ تک تقاطع نصف النہار اولی پر شمار کیی جاتی ہین اور طرق الشمس بہی اکثر کرہ پر بنا دیتی ہین

۵۶ قطب یا سرا اوس محور کی جسپر کہ وہ کرہ پہرتا ہی دایرہ برنجی مین جوکہ گرد کرہ کی ہی جڑی ہوتی ہین اور چونکہ پہرآنی کرہ کی سے ہر ایک مقام زمین کا اسکے نیچے آسکتا ہی اس سبب سے اسکو نصف النہار عام کہتی ہین اس دائری پر درجی منقسم بہ منٹ یا دقیقہ جوکہ اوس جگہہ سے شمار کیی جاتی ہین جوکہ ٹہیک خط استوا کی نیچی ہی مندرج کی گئی ہی پہرانی گولی کی سے اور لانی کسی شہر کی سے کناری اسکے پر اسکا عرض معلوم ہوسکتا ہی

۵۷ اسمین ایک حلقہ لکڑی کا ہی اسکو افق کہتے ہین اور وہ ہر حالت مین کری کو دو نصف کرتا ہین

ہین کاٹتا ہی اس باعث سے یہ افق حقیقی ہر جگہہ کا جسکا مقام سمت الراس ہی ہوتا ہی اوپر کی سطح او سکے
بیرکنی ہی او . دائری کہینچے ہوئی ہوتی ہین اول دائری یعنی اندرونی پر نشان بارہ برج منطقۃ
البروج کی کئی گئی ہین یعنی وی برج جنمین آفتاب اپنی سالیانہ حرکت طریق الشمس پر کرتا ہوا معلوم ہوتا ہی
ہر ایک برج تیس درجون مین منقسم ہی اس دائری کی بعد وہ دائرہ ہی جس سی مہینہ اور روز
سال کا معلوم ہوتا ہی انکی ذریعہ سے مقام آفتاب کا طریق الشمس پر کسی روز کی لیی معلوم ہو سکتا ہی
بیرونی دائرہ بتیس حصون پر منقسم ہی جسمین خط مستقیم سمت قطب نما کی دکہلاتی ہین .

۵۸ ربع ارتفاع کا جو کہ ایک پیتل دہات کا ہی بعضی بعضی کرون مین بذریعہ پیچ کی اسطور پر لگا
ہوتا ہی کہ وہ ہر طرف کو ہٹ سکتا ہی اور وہ ۹۰ درجون پر بموجب نصف النہار عام کی منقسم
ہی گرد ہر ایک قطب کے ایک چہوٹا سا دائرہ لگا ہی اور جسمین ایک متحرک سوئی ہی جو کہ گرد
محور کری کی پہرتی ہی اور وہ دائرہ چوبیس گہنٹون پر منقسم ہی اور سوئی انمین سی ہر
کسی پر لگ سکتی ہی نیچی کی طرف کری کی ایک قطب نما لگا ہوا ہوتا ہی یعنی ایک تختہ جو بتیس طرف
قطب نما کی دکہلاتا ہی اور اسکی مرکز مین ایک کیل پر سوئی قطب نما پہرتی ہی

۵۹ دائری مساوی الارض نزدیک قطب کے کم ہوتی جاتی ہین اور انجام کو قطب پر بالکل غائب
ہو جاتی ہین دائری نصف النہار کی جو قطب سے قطب کو ہوتی ہین سب مساوی ہوتی ہین درجی
عرض کی یعنی وہ حصے نصف النہار کی جو درمیان دو دائری مساوی الارض کی ہین برابر
ہین کیونکہ ہر ایک اونمین سے برابر $\frac{1}{360}$ حصے نصف النہار کی ہی اگر ہم چپٹی ہونی کری کا کچہہ
لحاظ کری جعلی مین نہ کرین اور درجی طول کی جو کہ $\frac{1}{360}$ حصی کسی کری مساوی الارض کا
ہی یعنی وہ حصہ جو کہ مابین نصف النہار کی واقع ہی خط استوا پر برابر درجی عرض کی ہین لیکن

لیکن دو طرف قطبون کی کم ہوتی جاتی اور انجام کو قطب پر کچھہ نہین رہتی ہین اس سبب سے وہان کچھہ تفاوت طول نہین ہوگا

۶۰ ہم قطب نما کا ابہی ذکر کرچکی ہین فہرست ذیل مین بتیس ۳۲ اطراف اوسکی اور درجی ہر ایک سمت کے مندرج ہین اور یہہ درجی شمال سی غرب کو گنی گئی ہین

| نام | درج | | نام | درج | |
|---|---|---|---|---|---|
| | درج | منٹ | | درج | منٹ |
| شمال ش ... | ۰ | ۰ | ج شر بہ شر ... | ۱۲۳ | ۴۵ |
| ش بہ شرق ش شر ... | ۱۱ | ۱۵ | جنوب شرق ج شر .. | ۱۳۵ | ۰ |
| ش ش شر ... | ۲۲ | ۳۰ | ج شر بہ ج .... | ۱۴۶ | ۱۵ |
| ش شر بہ ش .... | ۳۳ | ۴۵ | ج ج شر .... | ۱۵۷ | ۳۰ |
| شمال شرق ش شر .. | ۴۵ | ۰ | ج بہ شر ..... | ۱۶۸ | ۴۵ |
| ش شر بہ شر .... | ۵۶ | ۱۵ | جنوب ج .... | ۱۸۰ | ۰ |
| شر ش شر .... | ۶۷ | ۳۰ | ج بہ غ ...... | ۱۹۱ | ۱۵ |
| شر بہ ش .... | ۷۸ | ۴۵ | ج ج غ .... | ۲۰۲ | ۳۰ |
| شرق شر .... | ۹۰ | ۰ | ج غ بہ ج .... | ۲۱۳ | ۴۵ |
| شر بہ ج جنوب ... | ۱۰۱ | ۱۵ | جنوب غرب ج غ .. | ۲۲۵ | ۰ |
| شر ج شر .... | ۱۱۲ | ۳۰ | ج غ بہ غ .... | ۲۳۶ | ۵ |

| نام | درج | | نام | درج | |
|---|---|---|---|---|---|
| | درج | منٹ | | درج | منٹ |
| ج غ به غ .... | ۲۳۶ | ۱۵ | شس غ به غ .... | ۳۰۳ | ۴۵ |
| غ ج غ .... | ۲۴۷ | ۳۰ | شس غ شمال غرب .. | ۳۱۵ | × |
| غ به ج .... | ۲۵۸ | ۴۵ | شس غ به شس ... | ۳۲۶ | ۱۵ |
| غرب غ .... | ۲۷۰ | × | شس شس غ ... | ۳۳۷ | ۳۰ |
| غ به شس .... | ۲۸۱ | ۱۵ | شس به غ .... | ۳۴۸ | ۴۵ |
| غ شس غ .... | ۲۹۲ | ۳۰ | شمال شس .... | ۳۶۰ | × |

۶۱ یہہ ہمارا یہان منشا نہین ہی کہ ہم یہان اُن مسائل کا جوکہ اکثر بذریعہ کری جعلی کی حل ہوسکتے ہین بیان کرین بعضے ہی اونمین سے ایسی ہین جوکچہہ بکار آمد ہوسکتی ہین اور نہ اونسی سوائے شغل کی اور کچہہ مطلب حاصل ہی اور حل کرنا اونکا بصحت تمام صرف حساب سے ہی ہوسکتاھے اور سوائے اسکے بہتیری کتابون جغرافیہ مین بیان اونکا مل سکتا ہی ہم یہان صرف تہوڑا سا بیان اون مقصدون کا جنمین کہ یہہ کرہ کام آتا ہی کرتی ہین فقط

۶۲ اول انہین سی دریافت کرنا سیدہی راہ کا درمیان دو مقام کی اقل فاصلہ درمیان دو مقامون کی سطح کری پر قوس دائری کلان کی ہی اور جونکہ سب دائری کلان برابر ہین اگر پرکار سے فاصلہ اونکا ناپ لیوین اور اوس پرکار کو خط استوا یا کسی نصف النہار پر رکہین توہمکو درجی اُنکی فاصلے کی حاصل ہوجائنگی اور اون درجون کو ہم جس پیمانہ مین چاہین

صرف ضرب کرنی اُس عدد کے سے جو کہ تقسیم کرنی پیمانہ کی سے اوپر درجی عرض کی حاصل ہوتا ہی بدل سکتی ہین مثلا ایک درجی عرض مین ۶۰ میل ارضی ہین اگر ہم فاصلہ ارضی میل مین دریافت کرنا چاہین تو اُن درجون کو ساٹھہ مین ضرب دینے سے حاصل ہوگا اور اگر ہم انگریزی میل مین چاہین تو انکو ۶۹۰۱۲ میل کو جو ایک درجے مین ہوتی ہین اُن درجون سے ضرب کرین مثلاً فاصلہ جو بطور بالا کے ناپا گیا ہی درجون مین مابین لنڈن اور نیویارک کی ۴۹ درجی ۸ منٹ ہے اگر ہم اسکو ۶۹۰۱۲ سے ضرب کرین تو ہمکو ۳۳۶۲۱ میل انگریزی سیدھا فاصلہ درمیان اون مقامون کے معلوم ہوگا اگر کوئی مقام اُن دونون مین سے نصف النہار عام کی نیچی لایا جاوے اور پھر ربع ارتفاع کا لگا کر اسکے منقسم کناری کو دوسرے مقام پر لاوین تو اس سی بھی وہی عدد حاصل ہوگی یعنی فاصلہ انکا درجون مین معلوم ہو جائیگا اگر دونون مقام ایک ہے نصف النہار پر ہون تو فاصلہ انکا درجون مین تفاوت دونون کی عرض کا ہوگا اگر دونون مقام ایک ہے دائری مساوی الارض پر ہون تو انکا اقل فاصلہ قوس اس دائرے کی سی نہین نہیگا کیونکہ انہین بسبب کمتر ہونی نصف قطر کی بہ نسبت دائرے کلان کی خم زیادہ ہی) فاصلہ درمیان کا مقامون مین جو کہ ایک ہے نصف النہار پر واقع نہین ہی صحیح اسیوقت معلوم ہوگا جبکہ ہم اُن دونون کو ایک قوس دائرے کلان سی مثل ضلع مثلث کروی کی ملافی کرینگی اور اسکو بوسیلہ علم مثلث کی دریافت کرینگے

۶۳ اگر ہم یہہ دریافت کرنا چاہین کہ کوئی مکان بلحاظ دوسرے کی کس سمت کو ہی اول ہم کری کو بہ لحاظ مقام دوسرے کی راست کرینگی یعنی قطب کو قریب برابر درجی عرض اُس مقام کی افق سے بلند کرینگی وہ مقام اسوقت راس السمت مین ہوگا اور افق بہ لحاظ اسکی

اس جگہہ ہوگا جو افق لکڑی کا حقیقی سطح زمین پر ہوگا اگر ہم ربع ارتفاع کو اُس مقام لگاوین اور اوسکو پہیر کے دوسرے مقام پر لیجاوین تقاطع اسکی سی افق پر سمت اوسکی معلوم ہوگی اور بہی وہ زاویہ معلوم ہوگا جو دایرہ کلان اونکی درمیان مین نصف النہار سے بناتا ہی

۶۴ دائری گہنٹہ کی فریب فریب تفاوت وقت کا درمیان دو مقامون کی مل سکتا ہی مثلاً اگر ہم دوپہر کو دہلی مین جاننا چاہین کہ اس لحظہ کلکتہ مین کیا وقت ہوگا دہلی کو نصف النہار عام کے نیچے لاؤ اور سوئی کو بارہ کی نشان پر لگا دو اور تب گولی کو پہیر کر کلکتہ کو نصف النہار کی نیچی لاؤ تو وہ وقت جو کہ سوئی دکہلائی گی وقت دوپہر دہلی کا ہوگا بی صریح ظاہر ھے اگر ہم تفاوت اُن دونونکی طول کو بحساب فی گہنٹہ پندرہ درجہ کی بموجب انہین اصول کی جنسے تفاوت وقت سے طول دریافت ہوتا ہی گہنٹو مین نکال نی سی بہت صحیح وقت معلوم ہوسکتا ھے

۶۵ بی پیشتر ذکر ہوچکا ہی کہ درجی طول کی خط استوا سی بسمت قطب کے کم ہوتی جاتی ہین بی کم ہونا صرف دیکہنی کری کی سے نگاہ سے معلوم ہوسکتا ہی واسطی دریافت کرنی درجی طول کی کسی عرض مین ہمکو یہہ جاننا چاہیے کہ وی کس نسبت کے ساتہہ گہٹتے جاتی ہین ارض کو کرہ فرض کرکر اسکے ترکیب یہہ ہی درجہ عرض کا درجی طول کی مقام کی سی وہی نسبت رکہتا ہی جو کہ نصف قطر دائری کلان کا جیب ستوی عرض اس جگہہ کے سی رکہتا ہی یہہ شکل ہشتم سی ظاہر ھے

## شکل ہشتم

فرض کرو آ قطب ہے اور اص نصف قطر زمین کا ای ی اور اب ب دو ربع دائری نصف النہار کی ہین ی ق خط استوا ی ب کوئی حصہ دائری مساوی الارض کا ہی ملانی سی ی ب اور ب ص نصف قطر خط استوا کی ہونگی اور اگری ص اور ب ص اص کو عمود کہینچین جاوین تو ی نصف قطر دائرہ مساوی الارض ی ب کی ہونگی اسواسطی قوس ی ب وہی نسبت قوس ی ب سی رکہتی ہے جو ی ص ی ص سی رکہتا ہے جو کہ جیب ستوی ی ی کا ہی اور برابر ہے عرض مقام ی کی لیکن درجے ی ب خط استوا کی برابر ہین درجی عرض کی اور درجی دائرے ی ب کی برابر ہین درجی طول کی جگہہ ی پر اس سی یہہ ثابت ہوا کہ درجہ عرض کا درجی طول سی وہی نسبت رکہتا ہی جو ی ص نصف قطر دائری کلان کا ی ص جیب ستوی عرض کی سی رکہتا ہی کیونکہ مثلث ص د ی اور ص ی ف مشابہ ہین نصف قطر ص ی جیب التمام ص ی سی جونکہ ص د کی برابر ہی سی وہی نسبت رکہتا ہی جو کہ سیکنٹ ص ف نصف قطر ص ی سی رکہتا ہی اس سے یہہ ثابت ہوا کہ درجے عرض کی درجی طول سی وہی نسبت رکہتی ہین جو کہ سیکنٹ عرض نصف قطر خط استوا کی

رکھتا ہی ذریعہ ان دونون مناسبت کی سی لوگارثم سی درجے طول کا کسی دائری مساوی الارض پر بہت آسانی سی دریافت ہوسکتا ہی مثلاً ہم جاننا چاہتی ہین مساوی الارض پچاشس درجی کی پر درجہ طول کا میل ارضی مین کتنا ہوگا لوگارثم جیب التمام ۵۰ درجی کا ۹،۸۰۸۰۷ لوگارثم ۶۰ جوکہ تعداد میل ارضی کی ایک درجی مین ہی ۱،۷۷۸۱۵ اس سے ہمکو یہہ مناسبت ملی کہ نصف قطر ۱۰ : ۹،۸۰۸۰۷ :: ۱،۷۷۸۱۵ : ۱،۵۸۶۲۲ جسکا عدد صحیح ۳۸،۵۷ ہے جوکہ تعداد میل ارضی مین ایک درجے کی اُس مساوی الارض پر ہی اسطور پر حساب کرکی انجام مین اس کتاب کے ایک فہرست تعداد میل ارضی کی ہر ایک دائری مساوی الارض پر خط استوائی سی قطب تک دی ہی اس سے صاف ظاہر ہی کہ اسطور پر تعداد میل انگریزی کی یا کسی اور پیمانہ کی جس سے کہ ہم ناپنا چاہتے ہین معلوم ہوسکتے ہی اور جسمین ہم یہہ مناسبت نکالین

۶۶ اگر بہت صحت درکار نہو درجہ طول کا کسی عرض پر ی ص کی منقسم کرنی سی معلوم ہوسکتا ہی اگر ہم آکو برابر ۶۰ درجی کی قوس کی فرض کرین اور کسی عرض ی ی پر جسپر فاصلہ درجی کا درکار ہی اگر ایک عمودی ص ص نقطہ ی سی ا ص پر ڈالین اور کیونکہ فاصلہ درجی کا منسوب ہی ا ص جوکہ جیب التمام ی آ کا ہی سے حصے ی ی کی کہ ی ص مین فاصلہ درجون مطلوبہ کا ہوگا علی ہذا القیاس اسی طور پر اور عرضون مین

۶۷ ان سب مذکورات مین اسی کرّی کو جوکہ زمین کی منا بہ ہی درست اور صحیح فرض کیا ہی جنپر درجے عرض کے سب برابر ہونگی لیکن حقیقت مین کرّی جعلی مین اس سبب سے کچھہ غلطی معلوم نہوگی اور بنائی نقشے کی مین انکی بیان ہم اگلی باب مین کرینگی پیمانہ انکا اکثر اتنا بڑا نہین ہوتا کہ جسمین ہم مضبوط شکل زمین کا لحاظ کرین لیکن جبکہ پیمانہ بہت بڑا ہو یہہ پر ضرور ہوتا ہی اس سبب سے ہوشیار

جغرافیہ دان کو اُسکا لحاظ رکھنا چاہیے اور اسواسطے ہمنے ایک فہرست مندرج کی ہی جسمین فاصلہ درجے طول کا ہر ایک مساوی الارض پر زمین کو ایک چپٹا بیضہ فرض کرکر جسکا قطعہ قطبے ۱/۳۰۰.۲۴ حصہ کم ہی حساب کیا ہی

# باب ہشتم

## ترکیب بنانی نقشے کی جاری رہی

۶۸ جعلے کُرے اکثر نہ تو اتنی بڑی بنتی ہین اور نہ اونکی شکل مناسب ہوتی ہی کہ انسے وے سب مطلب جو کہ علم ارض مین شبیہ کل زمین اور اسکے جز کی سی حاصل ہوتی ہین نکل سکین اس سبب سے یہہ ضرور ہوا کہ کوئی اور تدبیر اسکے بیان کرنیکی نکالنی چاہیے یہہ مراد نقشے سے جسمین ایک سطح مستوی پر تصویر زمین کے یا اُسکی کسی حصے کی کھینچی ہوئی ہوئے پائی جاتی ہی کیونکہ اب یہ ممکن نہین ہی کہ گردے سطح مستوی سے بغیر توڑنی یا موڑنی کچھہ حصے اوسکی کی منطبق ہو اس سے یہہ صاف ظاہر ہی کہ اوسپر نقشہ زمین کی مین مساحت اور مقام اسکے حصون کی صحیح صحیح نہین ہونگی اس باعث سے بنانی نقشون کی مین ایسے تدبیر دکھلانی ملک مختلفہ کی جنکو اُنپر کھینچا درکار

ہی اور جس سے کوئی مخصوص مطلب حاصل ہو نکالنی چاہئی اور اسوقت یہہ بہی خیال رکہنا چاہیے
کہ بدون خلل انداز ہونی مراد مطلوبہ مین انکی مقام وغیرہ مین بہت کم غلطے ہو نوع بہ نوع کی
ترکیبین کہینچنے کی کو پروجیکشن یعنی منقش کرنا کہتے ہین بعضے انمین سی بطور تصویر کی نقشۂ زمین کے بنائے
گئی ہین یعنی وہی شبیہہ کہینچی گئی ہی جو کہ کسی شخص کو نقطہ مخصوص سی کسی سطح پر دکہلائی دیگی اور
ایسے ترکیبین ہین جنمین نقل اور اصل شباہت کسی مقام کی مین بحساب علم ہندسہ کے کچہہ مناسبت
ہوتی ہی اور جسمین بموجب ترکیب مخصوص کے غلطے واقع ہوتی ہی پہلی اونمین سی واسطی نقشہ کہینچنے
زمین کی یعنی نصف کری کی دو حصون برابر کی جنمین سے ہر ایک مین آدہی زمین کی کری کے
شکل ہی ہم پیشتر اونکی اصول بیان کرتی ہین

٦٩ بموجب جگہہ نگاہ کی جسپر کہ ہم تصویر کہینچنے چاہتی ہین شبیہ اوس شی کی جسکا نقش منظور ہی مختلف
ہوگی کہینچنے نصف کری کی مین سطح تصویر کی ہمیشہ دائرۂ کلان ہوتی ہی اور نقطۂ نگاہ کا ٹہیک
اوسپر عمود ہوتا ہے اور بموجب فاصلہ اس نقطہ کی وہ آرتہوگری فک یعنی تصویر راست اور اِسٹِی ریو
گری فک یعنی تصویر قطبی اور گلوبی لر یعنی تصویر پسندیدہ کہتی ہین

٧٠ بیان تصویر راست کا اس ترکیب کے نقشے کہینچنے مین نقطے نگاہ کو لا انتہا دوری پر شکل شی سی فرض
کرتی ہین کہ جو خط کہ اوس سی کہینچی جاوین انکو متوازی کہہ سکین اگر ہر ایک نقطہ سی سطح نصف کرہ
کی سی خط عمود اس دائرے کی سطح کو کہینچے جاوین جو کہ اُسکے مرکز مین گذرتا ہے تو تقاطع اُن نقطون کا
اس سطح سے تصویر اس کری کی بموجب ترکیب مذکورۂ بالا کی ہوگی اوسکے اصل قاعدے
یہ ہین اول ایک خط مستقیم خواہ وہ سطح تصویر سی ترچہا یا متوازی ہو ہمیشہ ایک خط مستقیم مین ہے
منقش ہوگا اگر وہ متوازی ہے تو منقش خط اسکے برابر ہوگا اور اگر وہ ترچہا ہو تو منقش خط اس سے

چہوٹا ہوگا

شکل نہم




اسطور پر شکل نوین مین خط اب خط اَتَ ی منقش ہوا ہی جو کہ اسکی برابر ہی اور خط ب ص اُس سی
چہوٹی خط بَ صَ سی دوسرے نقش کسی دائرہ کا یا نصف دائرے کا جو سطح تصویر کو عمود ہے ہمیشہ ایک خط مستقیم ہوگا
اسکے قطر کی ہوگا اسطور پر کہ دائرے د ف ی کا نقش خط دی اُسکا قطر ہی نقش برابر چہوٹے قوسون
اُس دائرے کا نابرابر خط ہونگی جیسے کہ قوسین ب ص ص ی منقش بہ خط بَ صَ اور صَ ی
کی ہین تیسرے ایک دائرہ متوازی سطح تصویر کی ہمیشہ ایک برابر دائرے مین منقش ہوگا کیونکہ
یہ صاف ظاہر ہی کہ ہر ایک قطر اس دائرے کا متوازی سطح تصویر کی ہوگا اور اسواسطے
اوسکا نقش برابر اسکی ہوگا اور وہ شکل مدور جسکے سب قطر برابر ہون صرف دائرہ
ہی ہوسکتا ہی جیسے کہ دائرۂ خورد جَ اَہَ سے منقش ہوگا چوتہی جو دائرہ کہ ترچہا سطح تصویر
سی ہوگا منقش بہ شکل بیضہ ہوگا کیونکہ یہ ظاہر ہی جبکہ ہم یہہ خیال کرین کہ ایک قطر اوسکا
متوازی سطح تصویر کی ہی اور دوسرا جو کہ عمود اس خط کی ہی ترچہا اُسی ہی اسواسطی انکے
نقش کے خط نابرابر ہونگی اور وہ سطح مدور جسکا ایک قطر دوسرے سے بڑا ہو بیضہ ہوتا ہی جیسے کہ
دائرہ ءم بیضے ءَمَ مین منقش ہے اور نصف دائرہ دک ی بیضوی خط کَ ی مین

٦١ ان خوصون سے معلوم ہوا اسطور کی نقشے مین برابر شے سطح کُرّی پر برابر اور مشابہ انکی نہین منقش ہوتے ہین اور وے ہی مرکز سے محیط تک کم ہوتی جاتی ہین اسواسطے اسطور کی نقشے بنانی مین درمیان کی حصے قریب قریب درست اور مناسب نظر آتی ہین لیکن کناری کی اور دور کی اُسکی شکل مین بگڑتی جاتی ہین اور مساحت مین کم ہوتی جاتی ہین

٦٢ نقش قطبی کا بیان اسطور کی نقشے کہینچنے مین نگاہ کو کُرّی پر تہیک عمود مرکز سطح تصویر کی فرض کرتی ہین یعنی ہر ایک طور پر وہ اسی ٩٠ درجی کی فاصلہ ہی اگر کُرہ شفاف ہو تو نگاہ اندر کو کری کی یعنی مجوف سطح نصف کری کو دیکہہ سکی گی اور خط مستقیم ہر ایک نقطہ نصف کری کو کہینچے جاوین تو تقاطع اُنکا سطح تصویر سے نقش قطبی مین ہوگا اسکے اصل قاعدی یہہ ہین اول ہر ایک دائرہ کلان جسکے سطح نقطہ نگاہ مین گذرتی ہی منقش بہ خط مستقیم ہوگا

شکل دہم




جیسے شکل دہم مین ی د ب ن ایک دائرہ کلان ہی جسکے سطح نقطہ نگاہ مین گذرتی ہی اور د ف ن سطح تصویر اور ی نقطہ نگاہ تو دائرہ د ف ب منقش بہ خط د ف ہوگا برابر

قوس اُس دایرے کی نا برابر ظرف مین منقش ہونگے جیسے کہ برابر قوسین د ج ج ہ ہ ا اب اوپر نصف قطر د ص کی بہ ضعفا برابر منقش ہین دوسرے نقش دایرے کا متوازی سطح تصویر کی دائرہ ہوگا کیونکہ اگر نقطے نگاہ ی سے خطا مر ایک نقطے کو دائری ا ہ ک مین کھینچے جاوین تو وی نقطی سطح مخروطی بناوینگے جسکا وہ دائرہ قاعدہ ہوگا اور تراش مخروطی متوازی سطح قاعدی کی ہمیشہ ایک شکل مشابہ قاعدی کی ہوتی ہی اسواسطی دائرہ ا ہ ک مشابہ دائرہ ا ک سی منقش ہوگا تیسری نقش اس دائری کا بہی جو ترچہا سطح تصویر سے ہوگا دائرہ ہی ہوگا جیسے کے دائرہ ج ہ بہ دائرہ ج ہ منقش ہے* چوتہی قوس کسی دائری کی جسکے سطح نقطہ نگاہ مین گذرتی ہے منقش اس خطاسی ہوگی جو کہ برابر پیمایش نصف قوس کے ہے + پانچوین فاصلہ مرکز کے ترچہی دائری کی نقش کا سطح تصویر سے برابر پیمایش اُس زاوی کی ہوگا جو وہ ترچہی سطح تصویر سے بناتی ہی اور نصف قطر اسکا برابر سکنٹ اُسے زاوبہ کی ۱۲ چھٹی دائرے خورد عمود سطح تصویر کو دائرون مین منقش ہونگے جنکی مرکز کی دوری سطح تصویر سے برابر سیکنٹ اونکی فاصلی کی قطب سے ہوگی اور نصف قطر برابر مماس کے فاصلے کی ہوگا ساتوین وی زاوبی جو کہ دائری تقاطع کرنے مین سطح تصویر پر بناتی ہین ہمیشہ برابر اون زاویون کی ہوتی ہین جو وی دائری جنکے کہ وی نقش ہین سطح کری پر بناتے ہین

شکل یازدہم



* شکل یازدہم مین فرض کرو کہ ہ ج ایک قطر ایسے دائرہ کا ہے تب ی ج ہ ایک تراش ترچہی مخروطا کی ہوگی جسکا وہ دائرہ قاعدہ ہوگا ج ک کو متوازی د گ کی کہینچو کیونکہ قوسین ی د ج اور ی ف ک مساوی ہین اسواسطے زاویہ ی ہ ج مساوی ہے زاویے ی ج ک کی اور کیونکہ ج ک متوازی ہے د ف کی زاویہ ی ہ ج مساوی ہے زاویے ی ج ہ کی اور کیونکہ تراش کسی ترچہی مخروطا کی اوس سطح سے جو اوسکو زاویے مساوی قاعدی کی سے تراشتی ہے مثنا شکل قاعدی کی ہوتی ہے اور اب کیونکہ ج ہ قطر ایک دائرہ کا ہے اس سبب سے ج ہ بہی قطر دائرہ کا ہے + شکل یازدہم مین ہ ب نقش قوس ہ ب کا ہے لیکن ہ ب مماس زاویہ ہ ی ب کا یعنی زاویہ ہ ی ب کا ہے جو بموجب شکل بستم مقالہ سوم اقلیدس کی برابر نصف زاویے ہ ب کی ہے جو قوس ہ ب پر واقع ہے * شکل یازدہم مین فرض کرو ہ آ نقش قطر اُس دائرہ کا ہے جو سطح تصویر د ف سی ترچہا ہے نقش نقطون ہ اور آ کی ہ اور آ ہونگی یعنی ہ آ منقش قطر ہوگا اُسکو نقطے ص مین تنصیف کرو جو مرکز ہوگا اور ص ی نصف قطر دائرہ منقش کا ہوگا یہہ علم مثلث سے دریافت ہوا ہے کہ زاویہ ص ی ب مساوی زاویہ ہ ب د کی ہے جو کہ میلے دائرہ کا سطح تصویر سے ہے اور پہر صریح ظاہر ہے کہ فاصلہ ص ب مرکز دائرہ منقش کا مرکز سطح تصویر سے مماس اوس زاویے کا ہے اور ص ی نصف قطر دائرہ منقش کا سکنٹ اوسکا ہے ۱۲ بہلا حصہ اس شکل کا اس طور پر غور کرنی سے معلوم ہو جاتا ہے کہ کل خطا جو ترچہی مخروطا سے ایسے دائرہ کو کہینچی جاتی ہین ایک سطح سی اُس زاویے سے منقطع ہوتی ہین جو برابر زاویے قاعدہ کی ہے اسواسطے وہی نقش بہ دائرہ ہوتی ہین

شکل دوازدہم

اور دوسرا حصہ اوس کا شکل دوازدہم سے اسطور پر واضح ہی اگر اب قطر اس دائری کا ہو جو سطح دف کو عمود ہی تو خط اب نقش اوس دائری کا ہوگا اور نصف اوسکا ص ا نصف قطر اور ص ی فاصلہ مرکز دائری نقش کا مرکز سطح تصویر سے ہوگا یہ علم مثلث سے دریافت ہو سکتا ہی کہ ص ای زاویہ قایمہ ہی اور اسواسطے ص ا جو برابر ص آ کی ہی مماس قوس اف کا ہوگا جو کہ فاصلہ اب کا اوسکی قطب ف سے ہی اور ص ی سیکنٹ اوس قوس کا ہی

۳، خواص مذکورہ بالا سے معلوم ہوا اگرچہ نقش قطبی مین نقش برابر قوسون دائری کلان کا جو کہ عمود سطح تصویر کی ہین برابر نہین ہوتا ہی لیکن وہ مشابہ اس شکل کی ہوتا ہی جو سطح کری پر بر عکس نقشے کے اس کی محیط سی طرف مرکز کی مساحت جگہہ کی کم ہوتی جاتی ہین اس سبب سے نقشہ نزدیک مرکز کی بہ نسبت محیط کی بہت تنگ ہو جاتا ہی

۴، دونون نقشون مذکورہ بالا مین معلوم ہوا ہی کہ برابر قوسین دائری کلان کی جو عمود سطح تصویر کو ہی برابر خطون سے منقش نہین ہوتی ہین مثلاً اگر اب دائرہ خط استوا ہو تو قوس

اسکے جو دس دس درجے کی ہین برابر نقش نہین ہونگی اور ہم یہہ بہی دیکہتے ہین کہ انکی کہٹنے بڑھنے
کا فاصلے نقطے نگاہ پر خواہ ہم اسکو لا انتہا برابر کی پر فرض کرین منحصر ہی اس سے یہہ صاف ظاہر ہے
کہ اگر ہم نقطے نگاہ کو مابین اِن دونون کی فرض کرین تو ہم کو یہہ توقع ہی کہ یہہ نابرابری کم ہو جائیگی
یعنی قطر سطح تصویر کا برابر یا قریب برابر کی نقش برابر قوسون دائرہ کلان کا ہوگا

۵۷ نقش مستدیر کا بیان نقطہ نگاہ کا ٹہیک عمود مرکز سطح تصویر پر فرض کیا ہی اور اس سے
فاصلہ اوسکا برابر جیب مستوی ۴۵ درجے کسی دائرہ کلان کی ہی اگر نقطے نگاہ سے نقطے
اندرونی سطح کری کو خط کہینچے جاوین تو تقاطع اونکا سطح تصویر سے نقش اسکا ہوگا اس طرح
نقشے مین بموجب اور دونکی نقش اُس دائرہ کلان کا جو کہ عمود سطح تصویر کو ہی خط مستقیم ہی اور
یہہ بہی خیال رکہنا چاہیے کہ نابرابری نقش برابر قوسون کی جو اور نقشون مین پائی جاتی ہے
اسمین بہت کم ہو جاتی ہی

شکل سیزدہم



شکل سبزدہم مین اگر ہم ب آ کو یَ تک خارج کرین کہ اَیَ برابر آیَ کی ہو جو جیب مستوی ۴۵
درجی کا ہی اور پہر کسی ربع دائری کو برابر حصون پر تقسیم کرین جیسکہ ب ص ص ج وغیرہ
ہر ایک ح ح کو خط نقطہ یَ سے کہینچین ہم کو یہہ معلوم ہوگا کہ فاصلی نقطے تقاطع مین خط د ف پر قریب
قریب برابر ہونگی تفاوت اس نقشے مین جو چہوٹی پیمانہ پر بنایا جاتا ہی کچہہ نظر نہین آتا ہی دائری
متوازی سطح تصویر پر بدستور بشکل ہمیشہ دائرون مین منقش ہوتی ہین اور اَور دائری جو کہ صورتون
مذکورہ بالا مین نہین ہوتی ہین ہمیشہ منقش بشکل بیضہ ہوتی ہین کیونکہ جب خطا انکو نقطے نگاہ سے
ملائی جاوین تو وی مخروط ترچہا پیدا کرتی ہین اور اس زاوئی سے تراش انکی ہوتی ہی جو قاعدی
کے زاویہ کی برابر نہین ہی اس سبب سے تراش اونکی مشابہ بقاعدہ نہین ہی اور کیونکہ یہہ چہوٹی شکل
اسطرحکے نقشے مین بہت کم درجی کی ہوتی ہین اس سبب سے اوسکا ہمین کچہہ لحاظ نہین رکہنی مین
اور سب دائرے سوا دائرہ کلان کے جو عمود سطح تصویر کو ہین شکل دائری کی منقش ہوتے ہین اسطرح کی نقشے
بنی ہوی کو صحیح نقشہ بطور علم مصوری کی نہین کہہ سکتے ہین یعنی ہم اسکو موسوم بنام [illegible]
کے نہین کرسکتے ہین انجام کو وی زاوئی جو دائری تقاطع کرتی ہوی اسطرح کی نقشہ مین بناتے
ہین ان زاویون کی برابر نہین ہوتی ہین جو کہ وی سطح کری پر تقاطع کرنی سے پیدا کرتی ہین
۶۷ اس طور کی نقشے کہینچنے مین یہہ دریافت ہوا کہ برابر قوسین اُن دائرونکی جو سطح تصویر کو عمود
ہین قریب قریب برابر خط مستقیم مین منقش ہوتے ہین اس سبب سے اس نقشے مین مساوات جگہہ کے
درمیان دائرون مساوی الارض اور نصف النہار کی اور طورونکی بہ نسبت جنکا بیشتر بیان
ہوچکا ہی بہت رہتی ہی یعنی وسعت مقامون کی بہت قریب موافق اسکے رہتی ہی جو کری پر نہی
لیکن کیونکہ عمود ہوکر تقاطع کرنا دائرون عرض اور نصف النہار کا بجای درست رہنی کی اس

نقشے مین اس اندازی سے متفرق بقائمۃ الزاویہ ہوتا جاتا ہی جتنا کہ وہ قریب محیط نقشے کی
ہوتا ہی اس سبب سے شکل صحیح اوسکی منقش نہین ہوتی ہی اور تصویر ملکون کی بگڑی ہوی
اور مختلف معلوم ہوتی ہی نقشۂ مستدیر صرف بسبب اس صفت کے نقشے قطبی سی فوقیت رکہتا ہے
اور اسمین یہہ بہی بات ہی کہ بسبب منقش ہونی بہت سے دائرون کی بشکل بیضیہ کی اوسکا دستی
سے بنانا نقشے قطبے سے محال ہوجاتا ہی

۷۷ ہر ایک انمین سے موجب اس دائرے کرے کی جسکو ہم سطح تصویر تصور کرین اپنی اپنی جاے
پر علیحدہ علیحدہ بکار آمد ہوتی ہین ہم اگلی باب مین وی ترکیبین انکی کہینچنے کی بیان کرینگے جو کہ علم
ارضی مین درکار ہوتی ہین فقط

# باب نہم

## مختلف ترکیبین بنانے نقشے دنیا کی

۷۸ نقشے زمین کی واسطے دیکہلانی حدی حدی حالتون کرے کی یعنی جب کہ کرہ راس یا
متوازی یا ترچہا ہی کہیچی جاتی ہین اوّل حالت مین نقش سطح نصف النہار پر ہوتا ہی دوم مین

خط استوا پر سوم مین سطح کسی دائرہ کلان پر جو کہ افق کسی جگہہ کا مثل لنڈن کی ہی اور جسکو بہ لحاظ اور حصون ملک کے دکھلانا چاہتے مین

۷۹ نقشہ اس قسم سے ہر کسی پر ہو سکتا ہی یہہ گو کہ علم ہیئت مین بہت مفید اور بکار آمد ہی مثلا بنانی اپنی پیمان کی مین جس سے کہ وقت طلوع اور غروب آفتاب اور عرصہ شفق کا معلوم ہو سکتا ہی لیکن بباعث بہت نادرست ہونی شکلون کی جو کہ اس پر کہینچی مین قریب اسکی سرونے طرف کی وہ بہت کم لائق کار علم ارض کی ہوتا ہی ہم اس سبب سے صرف تہوڑا سا ہی بیان کہینچنے اُسکے کا سطح خط استوا یا نصف النہار پر کافی ہوگا نمونہ ہر ایک طور کا ان دونومین سی شکل اول اور دوم تختی اول کی مین ہی اور جسکا بیان دو اگلی کی فقرون مین ہی وے اصول جن پر کہ ترکیب کہینچنے کی منحصر ہی مسائل مذکورہ بالا سے معلوم ہونگی

۸۰ بیان نقش کرنی کسی کری کا سطح نصف النہار پر بطور نقش راس کی ن ی س ق ایک دائرہ اس اندازہ کا کہینچو جسقدر کہ بڑا نقشہ بنانا درکار ہو اور اسکو سطح نصف النہار فرض کرو اور دو قطر ن ص س اور ی ص ق عمود آپس کو کہینچو ی ص ق نقش خط استوا کا اور ن ص س نقش نصف النہار کا ہی جسکو نصف النہار محور کہتے ہین اور جو بفاصلہ ۹۰ درجی پر نصف النہار ن ی س ق سے ہی ہر ایک ربع ۹ برابر حصون پر تقسیم ہی ایک حصہ جسمین سے ہر ایک برابر ۱۰ درجی دائرہ کلان کی ہوگا جو کہ خط استوا سی قطبین کو اس طور پر ۱۰ ۲۰ ۳۰ وغیرہ شمار کیجاتی ہین سب خط جو کہ ایک سے عمود دونکو طرفین مین خط استوا کی ملانی سی پیدا ہوتی ہین نقش دائری مساوی العرض کی ہونگی جو ہر ۱۰ درجی پر کہینچی گئی ہن خط سرطان و جدی خط مستقیم سی منقش ہونگے جو کہ ربع دائری مین ½۲۳ درجی پر شمال و جنوب کو کھینچی مین اور دائرے

قطبین اسے طور کی خطا سی ۲۳ ۱/۲ درجی کی فاصلے پر قطبون سی منقش ہونگے اگر عمود ۱۰ آ آ: ۲ ب وغیرہ حصون پر ایک ربع دائری کی سے خط استوا ی ق پر کہیچی جاوین نقطے ق ب وغیرہ جسمین سے ق کو تقاطع کرتی ہین وی نقطے ہین جنمین نصف النہار گذرتی ہین بیضوی شکل دریا ن آ س ن ب س وغیرہ کی جنکا ن س عام بڑا قطر ہے اور ص آ اور ص ب نصف قطر چہوٹا قطر ہی نقش نصف النہار کا ہر دس درجے پر اس سی جسکو سطح تصویر تصور کیا ہی ہوگا اگر کسیکو انمین سی اول قرار دین اور باقی کی شرق اور غرب کو خط استوا پر ۱۰ یا ۲۰ وغیرہ شمار کیئی جاوین تو ہر ملک بموجب طول او رعرض اپنی مخصوص مقامون کی جو انمین واقع ہی اس نقشے مین کہینچ سکتے ہین

۸۱ منقش کرنا کری کا بطور نقشہ راس کی اوپر سطح خط استوا کی شکل دوم تختہ اول مین اس طور کا نقشہ جو اسطرح بنایا جاتا ہی گرد کسے مرکز ص کی ص و نصف قطر فرض کرکی دائرہ د ب ی د کہیچو اور فرض کیا کہ یہہ خط استوا ہی اور قطر ا ص ی اور ب ص د عمود آپس کو کہیچو نقطہ ص نقش قطب کا ہوگا اور ا ص ی او ر ب ص د نقش نصف النہار کا ہی جو کہ ۹۰ درجی کی فاصلے پر ہین ہر ایک ربع دائری کو ۹ حصون مین تقسیم کرو ہر ایک مین بموجب مذکورہ بالا کی ۱۰ درجی ہونگی تو نقطے جنمین عمود ا ۸۰ اور ب ۷۰ وغیرہ ان حصون ربع دائرون کی سے نصف قطر ا ص کو تقاطع کرتی ہین وی نقاط ہین جنمین کہ خط مساوی العرض گذرتی ہین اور ان نقطون مین جنمین کہ ایسے ہی خط فاصلے ۲۳ ۱/۲ درجی کی قوس پر نقطے د سے آ کو اور نقطے آ سے د کو نصف قطر ص کو تقاطع کرتی ہین ایک دائرہ قطبین سے اور ایک خط سرطان وجدی مین سے گذرتا ہی اور

دائری ہوکہ عام مرکز ص سی اور نصف قطرون ص ا اور ص ب وغیرہ سی کہینچی گئی ہین نقش
دائرون مساوی العرض کے جوکہ ہر دس درجون پر ہین ہونگی اور قطر دائری اب ی د کی جوکہ مرکز
ص مین مقابل کی حصون پر یعنی ۱۰ اور ۷۰ مین اور ۲۰ اور ر اور ۶۰ مین علی ہذا القیاس کہینچی گئے
ہین نقش نصف النہار کی بفاصلہ دس درجے کی ہونگی انکو گرد خط استوا کی ۱۰ ۲۰ وغیرہ کی کرکی
۸۰ تک اوس نصف النہار سے جسکو اول قرار دین شمار کرنا چاہیے اور اوسی نصف النہار
پر دائرون مساوی العرض کو بہی ۱۰ ۲۰ وغیرہ لکہہ کے طرف قطب کے شمار کرنا چاہیے
نقشہ تمام ہوجائیگا

۸۲ مشاہدی ان نقشون کی سے نابرابری ایک سے مقامون کی کہ بیشتر ذکر ہوچکا ہی صاف
ظاہر ہوجائیگی یہہ صریح واضح ہی کہ کوئی پیمانہ ان نقشون کی ناپنی مین نہین مقرر ہوسکتا نقش
راس کسی جگہہ کے سطح افق پر بہی بن سکتا ہی لیکن کیونکہ اسکے کہینچنے کی سبب شکل بیضیہ ہونی سبب
دائرون کی بہت دشواری ہوتی ہی اور سوای اسکے کچہہ وہ علم ارض مین بہی کام نہین آتا اسیے
اس باعث سے ہم اسکی بیان کرنی سی اس جگہہ پر پرہیز کرتی ہین

۸۳ کہینچنا نقشہ کا بطور نقش قطبی کی اوپر سطح کسی نصف النہار کی شکل سوم تختہ اول ایک
دائرہ ن ی س ق نصف النہار کا اور دو قطر ن ص س ی ص س عمود آپس کو کہینچو
ن اس حالت مین شمالی قطب اور س جنوبی قطب اور ن ص س نقش خط استوا کا اور
ی ص س نقش نصف النہار کا جسکے سطح نقطے نگاہ مین گذرتی ہی اور جو بفاصلہ ۹۰ درجے
کے سطح تصویر کی ہی ہوگا ہر ایک ربع دائرہ دائری ن ی س ق کی کو ۹ حصون پر تقسیم
کرو اور خط استوا سی قطب کو ۱۰ ۲۰ وغیرہ شمار کرو اور ۲۳ ½ درجی دونون طرف

خط استوا کی اور اوسے فاصلے پر قطبون کی نشان واسطے خطوط سرطان وجدی اور دائرون جنمین کے کرو اور کیونکہ دائرے مساوی العرض دائرے خورد کرے گی اور عمود سطح تصویر کو مین وہی مقابل کی حصون نصف دائرے کی مین شمال اور جنوب خط استوا کی دائرے کہینچنے سے منقش ہونگے اور وہی نقطے جنمین کہ ن ص س نصف النہار محور کو تقاطع کرینگے کہینچنے سے خطوط کی درمیان ہی اور حصون مقابل ربع دائرے کی کہ شمال خط استوا کی ہی معلوم ہو جائنگی نقاطع ان خطوط کا ن ص سے یعنی اَ بَ صَ وغیرہ نقطے مطلوبہ ہونگی* اور بطور پر یا تبدیل کرنی نقطون کی سے جو کہ ابہی دریافت کیئی گئی ہین خط ص س پر نقطے جنوب خط استوا کی بہی معلوم ہو جانگے دائرے درمیان ۱۰ اور رَ اور ۱۰ کی اور ۲۰ بَ ۲۰ کی علی ہذا القیاس دائرے مساوی العرض ہر دس درجے پر اور درمیان ۲۳ ½ درجے اور ۶۶ ½ درجے شمال اور جنوب خط استوا کے خطوط سرطان اور جدی اور قطبین ہونگی اور مرکز اُن دائرون کی خط ن س مین اوس سلیس قاعدے سے جو کسی کتاب ریاضی مین واسطے کہینچنے ایک دائرے کی درمیان تین نقطون کی دئی ہین معلوم ہو جائنگی اور نصف النہار کہینچنے دائرون کی ن سے ص تک منقش ہونگی اور وہی نقطے جنمین کہ خط استوا کو تقاطع کرتی ہین کہینچنے خطون کی سے نَ یا س سی اُن حصون دس بیس وغیرہ مقابل کی ربع یعنی ربع دائرے ن ی کو معلوم ہو جائنگی اب کہینچنے دائرون کی سے درمیان تین نقطون ن ۱۰ س اور ن ۲۰ س وغیرہ کے سے نقش نصف النہار کا ہر دس درجے پر ہوگا اور خط استوا پر دونون طرف خط نصف النہار اول کی اونکو بطور ۱۰ ۲۰ وغیرہ کی شمار کرنا چاہیے اور پہر یہہ نقشہ تمام ہو جائیگا اگر وہ نصف النہار جو کہ ۲۰ درجے غرب لنڈن کی ہی واسطے سطح تصویر کی لیا جاوے تو قریب قریب سب بڑے دنیا یعنے فقط شرقی نصف کرہ اوسمین آ جائیگا اور دوسرے نقشے مین نئی دنیا یعنی غربی نصف کرہ بن جائیگا

* تنبیہ کیونکہ فاصلے نصف النہار محور اور خط استوا کے درمیان نصف النہارون اور مساوی العرضون کی قوسین اوس دائرہ کلان کی ہین جو نقطون نقش مین گذرتی ہین اور کیونکہ وہی سطح پر مماس اُنکی نصف قوس کی سی منقش ہوسکتی ہین اسواسطے وہی نقطے جنمین کہ یہہ اون خطون کو تقاطع کرینگی نقطے ص سے فاصلے برابر اون مماسون کی لگانی سی دریافت ہوجائینگی مثلاً ن ل مماس ہ درجی کا ہی اُسکو ص سی سمت ن ی ص ق کو لگانی سی وہی نقطے معلوم ہوجائینگی جنمین مساوی العرض اور نصف النہار دس درجی کی فاصلے پر خط استوا اور نصف النہار محور سے گذرینگی اور مماس دس درجی کے سی ۲۰ درجی کا معلوم ہوجائیگا اور علی ہذا القیاس حصے قطرون ن س اور ی ق کی بدون کھینچے خطون کی نقطون ی ی اور س سی حصون ربع دائرون مقابل کی کو اسطور پر منقسم ہوسکتے ہین اور نقشے جو آگی بیان کیا ہی اسطور پر قطر تقسیم کئی ہین یہہ یہان بہت ضروری ہی اون مماسون کو بہت ہوشیاری اور صحت سے ص سی لگانا چاہیے کیونکہ فاصلہ مرکزون مساوی العرض کا برابر سیکنٹ فاصلے مساوی العرض کی قطب سے ہی وہی کھینچے خطون کی سی درمیان نقطون حصون کسی ربع دائرہ کی سی مثلاً ن ق کی خط ن ی تک جو عمود خط ن ص کو دریافت ہوسکتی ہین اور خط ن ی اسطور پر خط مماس کا ہوجائیگا اور وہی خط جو ص سے ن ی کو کھینچے گئے ہین سیکنٹ اُن فاصلونکی ہونگی مثلاً ص ی سیکنٹ دس درجی کا یعنے اُس کا جو اسی درجی کی مساوی العرض کا قطب سے ہی ہوگا اور ص ز واسطے ۲۰ درجی کی یعنی ۷۰ درجی کی قطب سے اور علی ہذا القیاس اِن سیکنٹ کو اُن قوسون مین جنکا ص مرکز ہی مخرج ن س پر لگادین تو ہمکو مرکز مطلوب مل جائینگے اور اگر ہم کسیکو نصف قطرون دائرے سے ن ی س ق کی مین سی ۹۰ برابر حصون پر تقسیم کرین تو تعداد فاصلے مرکز کی اِن جزون مین بذریعہ نقشے مثلثی کی دریافت

ہوسکتے ہی مثلاً اگر ہم واسطی ۶۰ درجی کی دریافت کرین تو ہمکو یہہ مناسبت ملیگی نصف قطر: ۹۰
:: سیکنٹ ۳۰ درجے کا (جو فاصلہ ۶۰ مساوی العرض کا قطب سے ہی): مطلوب فاصلی کو بالوگارثم لیجئے
ان عددون کی سے ۱۰٫۰۰۰۰۰ : ۱٫۹۵۴۲۴ :: ۱۰٫۰۶۲۴۷ : ۲٫۰۱۶۷۱ = ۱۰۳٫۹ اون
جزون کی جوکہ نصف قطر مین ۹۰ ہین یہہ فاصلہ ص سی مرکز ۶۰ وی مساوی العرض کا ہوگا اور
مرکز اورون کی بھی اسی طور پر معلوم ہوجائنگی شاید کہ مطالعین کو قاعدہ کھینچنے دائرون کا
تین نقطون مین پسند آئیگا جسکا پیشتر ذکر کرچکی ہین تب بہی قاعدی کھینچنے نقشون کی جو بیان
کیے ہین مفید ہونگی ۴۳ بیشک مرکز نصف النہارون کی خط ی ق مین یا اوسکے مخرج مین ہونگی
کیونکہ فاصلے اونکی مرکز ص سی برابر مماس کی ہین اور انکی نصف قطر برابر سیکنٹ اونکی میل کے
اس دائری سے یی فاصلے خط مماس پر کہ پیشتر ذکر اوسکا ہوچکا ہی نپ سکتی ہین اور وی خط
استوا پر لگ سکتی ہین مثلاً ن ی مماس ۱۰ درجے کی کو ص سی ق کو لگانی سی مرکز دائری مرکز
ن ۱۰ اس کا جسکا مین سطح نصف النہار ن ی س ق سی برابر دس درجی کی ہی ملجائگا اور ص ی
سیکنٹ ۱۰ درجی کا برابر نصف قطر اوس دائری کی ہوگا یا یی فاصلے بذریعہ نقشون مثلثی کے
اوسی طور پر جیسے کہ پیشتر بیان کیا ہی مل سکتی ہین

۴۸ نقشہ کری کا بطور نقش قطبی کی اوپر سطح خط استوا کی (شکل چہارم نخستہ اول)

کوئی دائرہ ا ب ی د نقطۂ ص سے اور دو قطر ا ص ی اور ب ص د عمود آپس کو
کھینچو اس حالت مین ص قطب اور ا ص ی اور ب ص د دو نصف النہار بفاصلہ اول

درجی کی ہونگی ہر ایک ربع دائری کو ۹ حصون پر تقسیم کرو ہر ایک انمین سی ۱۰ درجی کی فاصلی پر ہوگا اور قوس ۲۳ و ۶۶ درجے ۱ سی ب کو نشان کرو حصون ربع دائرہ اب کی سی خطوط تقاطع کرتی ہوئی نصف قطر ب ص کو نقطہ ۱۰ ۲۰ ۳۰ وغیرہ مین ی کو کہیچو اور جہر ص کو مرکز فرض کرکر دائری اُن نقطون مین گذرتی ہوی کہیچو یہہ دائری نقش دائرون مساوی العرض ہر دس درجی کی اور ایک خطوط طرف ان وحدی مین سی اور قطبین مین سی ہوگا دائری مساوی العرض ۱۰ ۲۰ وغیرہ خط استوا سی اور نصف النہار ۱۰ ۲۰ وغیرہ نصف النہار اول سی ۱۸۰ درجی تک دونون طرف کو شمار کرنا چاہیی

۸ ہمنے اُن دونون ترکیبون نقشے کشی کو جنکا اوپر مذکور ہو چکا ہی اس باعث سے اتنا شرح و بیان کیا ہی کہ یہہ دونون اور طرح کے نقشے کشی پر جنمین اکثر نقشے کہیچے جاتی ہین بہت فوقیت رکہتے ہین لیکن یہہ جای افسوس ہی کہ اس طور پر بہت کم نقشے دنیا کی کہیچے جاتی ہین اور کیونکہ نصف النہار اور مساوی العرض انمین بطور تقاطع اُن ہین خطوط کی کُری پر عمود ہو کر تقاطع کرتی ہین و تر کسی جگہہ کے جو کہ انمین واقع ہی کسی مقام نقشے پر ہمیشہ برابر ہے اس باعث سے متنا بہت شکل کی اُن پر اور کری پر رہتی ہی یعنی انمین شکل ملکون کی جو کہ اُنپر کہیچنے مین بگڑتی ہین یہی صفت انکی ان فائدون پر جو نقشہ مستدیر مین منقش ہونے سے برابر جگہہ کا برابر جگہہ سے رکہنا ہی فوق لیجاتی ہی کیونکہ وہ خیال فاسد جو کہ مطالعین کی ذہن مین بباعث بڑھنی جگہہ کے محیط سی طرف مرکز کی سماتا ہی استعمال کرنی دونون طور کی نقشے سی جنکا بیشتر ذکر ہو چکا ہی یعنی جبکہ سطح خط استوا اور نصف النہار پر نقشہ بناتی ہین اوٹہہ جائیگا کیونکہ ایک طور مین جو ملک کہ بڑہ جاتی ہین وہی دوسرے مین برعکس اوسکی گہٹ جاتے ہین اسطرح پر

ایک غلطے دوسرے سی رفع ہو جاتی ہی لیکن نقشہ مسندیر مین کوئی ایسی تدبیر نہین ہی جسسے بگڑنا شکل کا رفع ہوسکی قطر نقشے کا نقشے قطبی مین جو کہ نقش خط استوا یا نصف النہار کا ہی اگر باندازہ بڑہنی کی مرکز سے طرف محیط کی منقسم ہو تو ایک پیمانہ واسطے ناپنی کسی فاصلے کی خواہ اون خطون پر خواہ اورکسی سمت کو مرکز سی محیط کو مقرر ہوسکتا ہی ہم آیندہ کی طور نقشہ کشی کی ایک بہت مفید متعلق ان اصولون کا دیکہین گی تنبیہ وہ دشواری جو نقشے قطبی مین بجہت نابرابر ہونے وسعت مقامون کی دریافت کرنی عرض و طول مخصوص مقامون کی مین پڑتی ہی وہ نصف النہارون اور مساوی الارضون کو پانچ درجی یا دو یا ایک درجی تک اگر نقشہ بڑا ہو تقسیم کرنی سی رفع ہو جاتی ہے نقشے مین کسی طور پر خلل انداز نہین ہوگا اور نہ اوسسے کچہہ اُسکا فائدہ کم ہو جائیگا

۸۶ (نقشہ کری کا بطور نقش قطبے کی اوپر افق کسی جگہہ معلومہ کی) فرض کرو جگہہ معلومہ لندن ہی جو بسمت راس ہوگی اور نقطہ نگاہ کا بسمت قدم شکل پنجم تختہ اول کسی نقطہ ص کو مقام لندن فرض کرو اور گرد اوسکے کسی فاصلے سی کوئی دائرہ د ن ی س کہیچو اور قطر ن س عمود اوس خط کو جو د ی کو ملاتا ہی خط ن س نصف النہار لندن کا ہوگا اور نقطے ن س د ی شمالی و جنوبی اور شرقی اور غربی بلحاظ اس جگہہ کی ہونگی کیونکہ ارتفاع قطب کا افق پر برابر عرض جگہہ کی ہوتا ہی اس سبب سے ن س ی کو ۵۱ درجی کی قوس ن ب پر جو کہ عرض لندن کا ہی لن ان کرو اور ایسے قوس ی ق کو ی سے س کو لگاؤ تب قوس ب ق برابر ربع دائری د ی س کی ہوگی اور خط د سے ب ق کو کہیچو تقاطع ان خطون کا نقطہ ب اور ق خط ن س سے نقش قطب شمالی پ کا اور نقطہ ق تقاطع خط استوا اور نصف النہار لندن کا ہوگا ربع دائری دائری د ن ی س کی کو ۹ حصون پر تقسیم

کرو ہر ایک نین سے دس درجی کا ہوگا اور پہر طرف ب کی بسمت د اور س کی اس اندازہ پر نشان کرنی جائین کہ جتنے دائرے مساوی العرض بفاصلہ دس درجی کی درمیان قطب شمالی اور قطب جنوبی کی ہین وی اس حالت مین ۱۲ ہین مثلا ا ا ب ب وغیرہ اور د سے ہر ایک نشان کو خطا ملا دو تقاطع ان خطون کا قطر ن ص سے قطر خط استوا اور دائری مساوی العرض کی جو کہ بفاصلہ دس بیس درجی وغیرہ کی قطب سے ہین ہونگی یعنی فاصلہ درمیان ۸۰ اور ۸۰ کے جو کہ دونو طرف پ کی ہین قطر دائری مساوی العرض ۸۰ درجی کا اور درمیان ۷۰ اور ۷۰ کی قطر دائری مساوی العرض ۷۰ درجی کا ہوگا اور علی ہذا القیاس مرکز ان دائرون کی تنصیف کرنی قطرون کی سے حاصل ہوگا اور دائری جو کہ انسے ۸۰ اور ۸۰ ۷۰ اور ۷۰ وغیرہ مین گذرتی ہوئی کہیچین گی خط خط استوا اور مساوی العرض بفاصلہ دس درجی کی ہونگی اسی طور پر اگر قوسین ½ ۲۳ درجی کی دونون طرف ق کی یا ½ ۶۶ درجی اور ½ ۱۱۳ درجی پر ب سی بسمت د کی واسطے دائرون قطبے کی نشان کئی جاوین اور ان سے خط د کو کہیچے جاوین تو نقطہ تقاطع انکی سے خط ن س سی قطر ان دائرون کی معلوم ہوجائنگی اور وی البتہ نقطہ تنصیف اسکے سی کہیچ سکین گی دی واسطی بچانی ابتری کے شکل پنجم مین نہین کہیچے ہین لیکن شکل ششم مین ہنفس مین اگر ہم درمیان ص سی قطر پ پَ کہیچین اور پہر د سے درمیان نقطے بَ کی ایسا خط کہیچین کہ وہ ن س کی خارج ہونی سی اسکو نقطے بَ مین تقاطع کری نقطہ بَ نفس جنوبی قطب کا ہوگا نفس سب نصف النہارون کی نقطون ب اور بَ مین جو کہ شمالی اور جنوبی قطب ہین گذرینگی خط ب بَ کو نقطہ ف پر تنصیف کرو اور مرکز ف سی بہ نصف قطر ف ب کی دائرہ د پ ج بَ گذرتا ہوا درمیان

نقطون د ا اور ی کی کہینچو جو کہ شرقی اور غربی نقطے دائرہ د ہ ی س کی ہین کہینچو وہ نقش اُس نصف النہار کا ہی جو کہ بہ فاصلہ ۹۰ درجی کی ن س سی ہی اگر دائری د ف ا ج ب بر نصف النہار فاصلہ دس دس درجی پر بطور نقش قطبے کی منقش کرین کہ بیشتر ذکر ہو چکا ہے اور انکو نقطہ ب سے پری تک کہینچین کہ دائری د ن ی مین ملین وی دائری د ن ی س پر نقش نصف النہار اور دس درجے طول کی ہونگی اور انکی مرکز خط د ج مین یا انکی مخرج مین ہونگی مثلاً نصف النہار ب ا ب یہان تک کہینچا جاوے کہ نصف دائری د ن ی کو نقطے ا مین اور ب ۲ ب کو ۲ مین ملی اور علی ہذا القیاس اس طور پر یہہ نقشہ ختم ہو جائگا

۸۷ اسکے بیان کرنیکی کچھہ حاجت نہین ہی کہ وی خط جو شکل مین نقطہ دار کہینچی مین ہمیشہ پنسل سے کہینچنے چاہیین کہ وہ بعد اختتام ہونی نقشہ کی مٹ سکین کیونکہ اس شکل مین جسکا ہم بیان کرتی ہین بہت سے خط ہین اور اسمین طالب علم کو ابتری مین پڑ جانی کا بہت اندیشہ ہی اس سبب سے ہمنے ایک اور شکل ششم جسمین اسطور کا نقشہ ختم ہی وی ہی دائرون مساوی العرض کو درمیان کی نصف النہار پر خط استوا سی بسمت قطب ۱۰ ۲۰ وغیرہ شمار کرنا چاہیے اور نصف النہار کو بہی دونون طرف اوسکی دس بیس وغیرہ ۱۸۰ درجی تک یعنی نصف دائری تک شرق اور غرب کو شمار کرنا چاہیے

۸۸ بہت مفید صفت اسکی یہہ ہی کہ بذریعہ پیمانہ کی جو کہ بموجب بیچ کی نصف النہار کی منقسم ہی فاصلہ کسی جگہہ کا نصف کری مین مرکز سی ناپ سکتی ہین اور ۳۲ نشان کرنی اطراف کی سی اس شکل ششم کی ہمکو یہہ بہی معلوم ہو سکتا ہی کوئی مقام بہ لحاظ مرکز کی قرار دیکے دائرہ کسی فاصلہ پر مثلاً ۵۰۰ میل پر کہینچے جاوین اور وی فاصلے اس اندازہ پر رکہی جاوین

جیسا کہ فاصلہ مرکز سے محیط کو بڑہتا جاتا ہی ہم ایکبارگی بی فاصلہ اور سمت کسی مقام کی لندن سے دریافت کر سکتے ہین اسطور پر اگر ہم کسی شہر کو مرکز فرض کر کر اسکی افق پر نقشہ قطبی کہینچین تو ہر ایک جگہہ کے صحیح مقام بہ لحاظ اسکے اس سی معلوم ہوجائینگی

۸۹ نقشہ مستدیر یہہ بیشتر ذکر ہوچکا ہی کہ قطر دائری سطح تصویر کی جو کہ نقش دائرہ کلان کی ہی کے ہین قریب قریب برابر حصون پر منقسم ہوجاتے ہین اور سب دائرے سوائے انکی جو کہ متوازی سطح تصویر کے ہین منقش بشکل بیضوی ہوتی ہین ان صفتون کا وی شخص جو کہ اس طور کی نقشہ کشی کے عادت رکہتی ہین بہت کم لحاظ رکہتے ہین اور وہ دشواری جو کہ پچہلے صفت رکہنی مین پیدا ہوتی ہی وہ کسی فائدون سی جو کہ قطبی نقشی سی حاصل ہوتی ہین برابر نہین ہوسکتی ہین ہم اسی سبب تہوڑی سی ترکیبین اسکی کہینچنی کی جو کہ کام مین آتی ہین بیان کرتی ہین جب کہ اسکو سطح نصف النہار پر کہینچتے ہین یہہ ترکیب کرتی ہین ایک نصف النہار ن ی س ق کہینچو شکل ہفتم تختہ اول اور دو قطر ن ص س اور ی ص ق عمود آپس کو کہینچو ن اور س قطب شمالی اور جنوبی ہونگی اور ن ص س ایک نصف النہار بفاصلہ ۹۰ درجی کی سطح تصویر سی ہوگا اور ی ص ق خط استوا ہر ایک ربع دائری کو ۹ حصون مین منقسم کرو اور انکو دس بیس وغیرہ خط استوا سی بسمت قطب شمار کرو اور نصف قطر ص ی ص ن ص ق ص س کو اتنی ہی حصون پر جیسے کہ اب ص وغیرہ خط استوا پر اور لا ز وغیرہ بیچ کی نصف النہار پر منقسم کرو اور واسطی کہینچنے دائرون مساوی العرض کی درمیان نقطون لا ز وغیرہ کی ان نقطون سی جو کہ دونون طرف بیچ کی نصف النہار کی واقع ہین دوائر ۸۰ لا ۸۰ اور ۷۰ ز ۷۰ کہینچو جو نقش دائری مساوی العرض کی ۸۰ اور ۷۰ درجی پر

ہونگی اور علی ہذا القیاس انکی مرکز خط ن س کی مخرج مین ہونگی خط سرطان وجدی اور قطبی خط
استوا سے اور قطب سے ۲۳½ درجی کی قوس پر نشان کرنی سی اور اُتنی ہی درجی کا فاصلہ
بیچ کی نصف النہار پر لگانی سے کہیچ سکتے ہین ترکیب کہیچنے نصف النہار کی دائری گذرتی ہوئی
درمیان تین نقطون ن ا س ن ب ی ن ص س وغیرہ کی کہیچو مرکز انکی درمیان
خط ن ق یا مخرج اسکے کی ہونگی یہہ نصف النہار ۱۰ ۲۰ درجی کی فاصلے پر ہونگی اور انکو
دونو طرف اُس نصف النہار کی جسکو اول قرار دیا ہی خط استوا پر ۱۰ ۲۰ وغیرہ شمار
کرنا چاہیے

۹۰ کہیچنا نقشے کا اوپر سطح خط استوا کی شکل ہشتم تختہ اول اب ی د خط استوا فرض کرو اور
قطر اص ی اور ب ص د عمود باہم کہیچو ہر ایک ربع دائرہ اور نصف قطر اص ۹ حصون
پر تقسیم کرو وہی دائری جو کہ مقابل کی حصون ربع دائری کی مین کہیچی گئی ہین اور مرکز ص
مین گذرتی ہین نصف النہار ہونگی مساوی العرض ۱۰ ۲۰ وغیرہ خط استوا کی سمت قطب اور
نصف النہار ۱۰ ۲۰ وغیرہ نصف النہار سے جسکو اول قرار دین دونو طرفونکو ۸۰° درجی
تک شمار کرنا چاہیے

۹۱ یہہ دو ترکیبین جو ابہی بیان کی ہین اکثر بنانی نقشے دنیا کی ہین کام آتی ہین سبب اسکا یہ
ہی کہ اسکو بہت آسانی سی بہت سے نقشے کش جو کبھی انکی اصول کی دریافت کرنی کا قصد نہین
اوٹہانی مین کہیچ سکتے ہین انمین جو کہ سطح نصف النہار پر کہیچا ہی بباعث تقاطع خط استوا اور
نصف النہار کی منفرق بقائمۃ الزاویہ ہر مقام مین جو کہ انکی اندر واقع ہین نابرابری وترونکی
ہوتی ہین یہہ نابرابری نزدیک حاشیہ نقشے کی بہی مختلف ہونا اور بگڑنا شکل مقامون کا جو کہ

